کے چند خواب لے لیتے ہیں جو اپنے طور پر کسی نہ کسی طرح باقر کی سہل رجائیت اور انسان دوستی کو سہارا دے دیتے ہیں۔ وہ انسان اور زندگی دونوں پر اپنے یقین کو برقرار رکھنا چاہتے ہیں۔ لیکن ان کے پاس کوئی ایسی فلسفیانہ یا جذباتی بنیاد نہیں جو اس یقین کو برقرار رکھے۔ چنانچہ اُن کی رجائیت انسان پر یقین اور زندگی پر اعتماد کافی کھوکھلا ہوا اور اکھڑا اکھڑا معلوم ہوتا ہے۔ باغی کے کردار میں یقین اور خود اعتمادی کا جوش و خروش نہ ہو تو وہ محض جھگڑالو بن جاتا ہے۔ باقر کی بغاوت بھی جھگڑالو ہے، زندگی سے نہیں بلکہ اس سماج سے جسے ان کا ذہن قبول نہیں کر سکتا۔ باقر کا شعری کردار باغیانہ نہیں محض جھگڑالو ہے۔ باغی کو بغاوت کے لیے قدروں کی ضرورت پڑتی ہے جبکہ جھگڑالو آدمی کو جھگڑنے کے لیے اسباب کی۔ یہ ضروری نہیں کہ اسباب موزوں اور مناسب ہوں، جھگڑے کے لیے کوئی بھی سبب ہو کام آتا ہے چنانچہ جب باقر جدید شاعری کرنے لگے تو سماج پر حملے کرنے کے لیے انھوں نے اُن ہتھیاروں کے استعمال سے دریغ نہیں کیا جو جدید شاعر استعمال کرتے تھے۔ جدید شاعری کے مسائل بڑی حد تک وجودی اور روحانی مسائل تھے، اور ان کے جو سماجی مسائل تھے ان کی نوعیت بھی سیاسی نہیں بلکہ اخلاقی تھی۔ مثلاً ایلیٹ بھی جدید معاشرے سے اتنا ہی برگشتہ خاطر تھا جتنے کہ ترقی پسند، ایلیٹ کی بیزاری کی وجوہات اخلاقی اور روحانی تھیں جب کہ ترقی پسندوں کی اقتصادی اور سیاسی تھیں۔

ایلیٹ صرف بورژوازی سماج سے ہی نہیں بلکہ پورے صنعتی معاشرے سے ہی بیزار تھا۔ اس کی بیزاری کو جو چیز شدت بخشتی ہے اور اسے ایک اخلاقی رویہ بناتی ہے وہ روحانی اور مذہبی نظام اخلاق پر اس کا یقین و اعتماد ہے۔ چنانچہ جب وہ جدید مادہ پرست سیکولر معاشرہ کی ویرانیوں کا ذکر کرتا ہے تو اس کی بات سمجھ میں آتی ہے۔ اس کے نزدیک تمام اوپری چمک دمک کے باوجود یہ معاشرہ اندر سے بانجھ اور کھوکھلا ہے، اور جب تک وہ روحانی بنیادوں پر از سر نو تعمیر نہیں ہوتا وہ بانجھ اور کھوکھلا ہی رہے گا۔ باقر مہدی کی رُومانی بغاوت میں اب ایلیٹ کی نظر بھی شامل ہوتی ہے۔ وہ معاشرہ کی سماجی ناانصافیوں کے خلاف بغاوت کرتے ہیں لیکن ان کے پاس ترقی پسند اور اشتراکی آدرشوں کا سرمایہ

نہیں۔ وہ معاشرہ کی مادہ پرست اقدار کے خلاف بغاوت کرتے ہیں۔ لیکن ان کے پاس روحانی اقدار کا کوئی نظام نہیں۔ ان کی شاعری اقبال کے اس شعر کی تفسیر بن جاتی ہے۔

میر سپاہ ناسزا، لشکریاں شکستہ صف

ہائے وہ تیر نیم کش جس کا نہ ہو کوئی ہدف

صاف بات ہے کہ اس ذہنی صورت حال کی بے مائیگی کا بھی انھیں کبھی نہ کبھی احساس ہونے ہی والا تھا۔ اور انھیں احساس ہوا۔ جہاں بیزاری خود بیزاری میں تبدیل ہوئی۔ انھیں محسوس ہونے لگا کہ کھوٹ محض دنیا میں نہیں ان کی ذات میں بھی ہے۔ ان کے پاس نہ سماجی آدرش ہے نہ روحانی یقین۔ وہ خود اندر سے بنجر بانجھ اور ویران ہیں۔ دنیا سے ان کا جھگڑا اپنی ذات سے دارو گیر میں بدل گیا۔ رومانی باغی کا پوز دل خوش کن سہی لیکن آدمی پوز کے فریب میں کب تک گرفتار رہ سکتا ہے۔ جس دنیا میں رومانی بغاوت اپنے تمام معنی کھو بیٹھی ہو اس دنیا میں چہرے پر نقاب ڈالے آدمی کب تک اپنی شکست وریخت سے آنکھیں چرائے فریبوں کے جال میں مبتلا رہے گا۔ چنانچہ باقر مہدی نے اپنے اندر جھانکا۔ اپنے اندر انھیں کھوکھلا پن اور روحانی بے سروسامانی نظر آئی جس سے جدید آدمی عبارت ہے۔ اس دروں بینی نے باقر مہدی کی اس نرگسیت یا خود پسندی کو بھی ختم کر دیا جو باغی کا پوز اختیار کرنے سے ان میں پیدا ہوئی تھی۔ پہلے تو یہ تھا کہ ہم باغی فنکار ہیں۔ کیا شان ہے ہماری بھی۔ لیکن جب انھوں نے اپنی ذات میں جھانک کر دیکھا تو انھیں معلوم ہوا کہ جدید مادہ پرست معاشرہ کی چیرہ دستیوں سے ان کی ذات تک محفوظ نہیں رہی وہ خود اندر سے ٹوٹے پھوٹے ٹکڑے ٹکڑے بکھرے ہوئے اجاڑ آدمی بن گئے ہیں۔ نہ ان کے پاس آدرش ہے اور نہ یقین، نہ روحانی اور اخلاقی پائداری، نہ یادوں کا سرمایہ ہے، نہ قدروں کا نظام۔ ایک بھائیں بھائیں کرتا ہوا ہولناک خلا ہے جو زندگی کے کسی تجربہ کو بھرپور اور اطمینان بخش ہونے نہیں دیتا۔ اس خود آگہی کے بعد ان کی شاعری میں دنیا سے جھگڑے کا عنصر کم ہوتا گیا اور اپنی ذات کے عرفان کی کوشش بڑھتی گئی۔

باقر کے یہاں یہ کوشش جاری ہے۔ یہ کہنا مشکل ہے کہ اس کوشش کا کیا انجام

ہو گا۔ لیکن ان کی تازہ نظموں سے پتہ چلتا ہے کہ سر دست تو وہ ذات کے آئینہ خانہ کے ٹوٹے ہوئے شیشوں کو جمع کر رہے ہیں۔ یہ بات خاطر نشاں رہے کہ باقر ذات کے آئینہ خانہ کے زندانی کبھی نہیں رہے۔ ان کی انانیت ایک باغی کی انانیت تھی۔ ایک خود پسند آدمی کی انانیت نہیں تھی۔ باغی کا رول انھیں پسند آیا تھا اور اس رول کو وہ اکڑ اکڑ کر ادا کر رہے تھے۔ لیکن اب انھیں یہ رول نبھانا مشکل ہو رہا ہے۔ انھیں یہ رول چھوڑنا پسند نہیں، اس لیے وہ کبھی کبھار اسٹیج پر آکر چی گوارا زندہ باد کا نعرہ لگا جاتے ہیں۔ اس نعرہ کا مقصد بھی ان لوگوں کا منھ چڑھانا ہے جو اپنا باغیانہ کردار ختم کر کے اسٹیبلشمنٹ کا حصّہ بن چکے ہیں۔ وہ دراصل کامیو کے باغی کی طرح بتانا چاہتے ہیں کہ فن کار کے لیے بغاوت کا سلسلہ کبھی ختم نہیں ہوتا۔ لینن اور ماؤ زے تنگ نہ سہی تو چی گوارا ہی سہی۔ لیکن اب وہ اپنے باغیانہ رول سے کچھ کام نہیں لے سکتے۔ اسی لیے ان نئی شکلوں کی فضا باغیانہ نہیں ہے۔ باغی کے رول میں وہ شاعری کے سٹیج پر صرف ایک نعرہ لگانے کے لیے آتے ہیں۔ ان کی بغاوت محض دانشوری کا ایک جزو رہتی ہے اور شاعرانہ نعروں کا لب و لہجہ باغی کا لب و لہجہ نہیں ہے۔ اگر ہوتا تو اس کو یک قلم ترک نہ کرتے۔ کیونکہ یہ اسلوب جو اقبال، جوش اور ترقی پسند شاعروں کی RHETORIC اور رومانی جذباتیت سے تشکیل پایا ہے باغی کی خطابت، بلند آہنگی غم و غصّہ اور جوش و خروش کے لیے وسیع تر امکانات کا اظہار رکھتا ہے اس اسلوب میں اگر طنز کے عنصر کا اضافہ کر لیا جائے تو بپھرے ہوئے نوجوان یا ENFANTE TERRIBLE کی سفّاک شاعری کے امکانات پیدا ہو سکتے ہیں۔ لیکن باقر کی شاعری میں طنز کا بھرپور تخلیقی استعمال نہیں ہوا۔ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ شاعری میں جس قسم کے جھگڑالو آدمی کا اُن کا کردار اُبھرتا ہے اس کے لیے طنز سے بہتر کوئی ہتھیار نہیں۔ سماج سے انھیں جو جھگڑا ہے باقر اگر اس کا شدید طنز میں ڈوبا ہوا اظہار کرتے تو ابتدائی آڈن کی ــــ شاعری کا لطف آتا۔ معاشرتی تصویروں کی پیش کش میں بائرن ایلیٹ اور آڈن نے طنز و استہزا سے جو کام نکالے ہیں ان کے بغیر سماجی بغاوت کی شاعری میں رنگ و آہنگ پیدا نہیں ہو سکتا انقلابی شاعر کہیں تو خالص بلند آہنگی سے بھی کام چلتا ہے، کیونکہ انقلابی کو اس معاشرہ میں

کم ہی دلچسپی ہوتی ہے، جسے وہ بدلنا چاہتا ہے۔ سماجی ناانصافیوں سے وہ اس قدر برگشتہ خاطر ہوتا ہے کہ استحصالی طبقہ کے خلاف وہ سوائے ایک بے پناہ حقارت کے اور کچھ محسوس نہیں کرتا۔ وہ یہ بھی جانتا ہے کہ نئی دنیا میں اس طبقہ کا وجود نہیں ہوگا۔ چنانچہ وہ اپنی توجہ اس طبقہ سے زیادہ اُن قوتوں پر مرکوز کرتا ہے جو نئے نظام کی لانے والی ہوتی ہیں۔ استحصالی طبقہ کو تو وہ صرف اپنی نفرت غم اور غصہ کے ہدف کے طور پر استعمال کرتا ہے۔ وہ عوامی طاقتوں میں انقلاب کی آگ بھڑکاتا ہے اور خوش آئند مستقبل کے خواب دیکھتا ہے۔ انقلابی شاعری جذباتی بلند آہنگ اور خطیبانہ ہوتی ہے اور صاف بات ہے کہ طنز و استہزا کے عناصر کو مشکل سے سنبھال سکتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ترقی پسند شاعری میں ایسی سماجی تصویریں نظر نہیں آتیں جو معاشرے کے کھوکھلے پن، تصنع اور عیاریوں کا پردہ چاک کرتی ہوں۔ مزاج کے اعتبار سے باقر مہدی انقلابی نہیں ہیں لیکن باغی ضرور ہیں لیکن "شہر آرزو" کی نظموں میں انھوں نے جو اسلوب اختیار کیا وہ انقلابی رومانیت والا جذباتی اور خطیبانہ اسلوب تھا حالانکہ ایک جھگڑالو اور باغی آدمی کے طور پر انہیں ضرورت تھی سخت اور سفاک طنزیہ اور استہزائیہ اسلوب کی۔ ایک ایسا اسلوب جو سماجی عیاریوں اور بناوٹوں کو ننگا کر کے رکھ دے۔ باقر مہدی کو وہ نظر ملی تھی جو چیزوں کے آرپار دیکھتی ہے۔ یہ نظر کسی بھی قسم کے ہوکس پوکس کو چلا نہیں لیتی۔ باقر ہر عیاری اور بناوٹ کے آرپار دیکھتے ہیں اور قہقہہ لگاتے ہیں، لیکن باقر نے اس طنز سے کام نہیں لیا جو ظواہر کو چیرتا ہے اور قہقہہ لگاتا ہے۔ جہاں جہاں طنز ملتا ہے اس میں جی گوارا کا نعرہ بھی شامل ہوتا ہے، یعنی وہی باغی کا بورژوازیوں کے خلاف نفرت و حقارت سے بھرا ہوا طنز جو بذلہ سنجی اور ظرافت کے عنصر سے محروم ہونے کی بنا پر تشنیع کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ اس میں بورژوازیوں کو بے نقاب کرنے سے زیادہ خود دل کے پھپھولے پھوڑنے کی کیفیت زیادہ نمایاں ہوتی ہے۔

بورژوائی پگ۔!

وہسکی کی ڈکاریں لے کے

مسکراتے ہیں بڑے اخلاق سے

جگمگاتی ایر کنڈیشن فضا میں
ناگنیں
اپنے کینچل بیچتی ہیں ـــــ !
(فیشن پریڈ)

صاف بات ہے کہ شاعری میں بورژوا زیوں کو سور کہنے سے تو کام چلنے سے رہا پھر وہسکی کی ڈکاریں لے کر اخلاق سے مسکرانے والے لوگوں پر طنز خود شاعر کی اخلاقی PRIGGERY کو بے نقاب کرتا ہے۔ باقر اتنے سادہ لوح نہیں ہیں کہ انھیں یہ بتایا جائے کہ آدمی کو خراب بتانے کے لیے اسے شراب پیتا بتایا جانے کا طریقہ کافی فرسودہ اور اب تو صرف ہندوستانی فلموں کا سٹاک ان ٹریڈ ہے۔ کہنے کا مطلب یہ کہ باقر کے یہاں طنز اپنی شدت اور جامعیت کے ساتھ چہروں، عیاریوں، رسوم، اداروں، اور دکھاوں کو بے نقاب کرنے کا ذریعہ نہیں بن پاتا۔ طنز ظواہر کا پردہ چاک کر کے سماجی اور اخلاقی حقائق کو پانے کا طریقۂ عمل ہے۔ ایک سماجی طور پر باغی اور بپھرے ہوئے شاعر کے یہاں طنز پورے معاشرے کا احاطہ کرتا ہے اور اس کا کچا چٹھا بیان کر کے رکھ دیتا ہے۔ اس کے بھرپور استعمال سے شاعری میں سماجی زندگی کی نہایت ہی ڈرامائی تصویریں ابھر آتی ہیں جیسا کہ مثلاً بائرن کی ڈان وان کی گیارہ سے لے کر اٹھارہ نمبر کی "کتابوں" میں خود بائرن ڈان وان کے روپ میں اس ملک میں واپس آتا ہے جہاں سے اُسے دیس نکالا ملا تھا۔ ہم جانتے ہیں کہ یہ آدمی لندن سوسائٹی کے ساتھ کیا سلوک کرے گا۔ اور بائرن پوری سوسائٹی کی دھجیاں بکھیر کر رکھ دیتا ہے۔ یا پھر آڈن کی ان ابتدائی نظموں کو لیجیے جن میں وہ لندن کے پورے بورژوازی سماج کو اپنے غصہ و احتجاج کا نشانہ بناتا ہے اور فوج، سیاست، سکول، کالج، تجارت، ترقی، شام کی چائے نوشی اور اتوار کی چھٹی غرض یہ کہ بورژوازی زندگی کے ہر پہلو، اس کی طمانیت اور اخلاقی دوغلے پن سب کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے۔ طنز کے اس بھرپور استعمال کی وجہ سے اسالیب بیان میں بھی زبردست تنوع اور رنگا رنگی پیدا ہوتی ہے اور بیلاڈ اور گیت کی سادگی سے لے کر ملٹن کے شاندار اسلوب، مٹیا فیزیکل شاعروں کے پیچیدہ اندازِ بیان اور پوپ کے نثری تیکھاپن غرض یہ کہ غنائی اسلوب سے لے کر خطیبانہ

اسلوب تک کے قسم قسم کے نمونے آڈن کے یہاں مل جاتے ہیں۔ باقر کا طنز ترقی پسندوں کے طنز کی مانند سپاٹ اور اکہرا ہے اور تشنیع کے مقام سے آگے نہیں بڑھتا۔ ترقی پسندوں کی حدود تو سمجھ میں آسکتی ہیں کہ وہ اپنے دشمنوں میں زیادہ دلچسپی نہیں لیتے تھے۔ دشمن ان کے لیے پرچھائیاں تھیں جیتے جاگتے انسان نہیں تھے۔ ان کا سروکار بورژوازیوں سے نہیں بلکہ پرولتاریہ سے تھا اور ان کی نظر حال سے زیادہ مستقبل پر تھی۔ انھیں بورژوایوں کو بے نقاب کرنے میں کوئی دلچسپی نہیں تھی، کیونکہ وہ باغی نہیں انقلابی تھے اور بورژوا اور پرولتاریہ میں طاقت اور اقتدار کی جنگ جو پوری دنیا اور ہمارے ملک میں بھی جاری تھی اس میں وہ عملی طور پر شامل تھے۔ ان کے لیے بورژوازی محض ایک دشمن تھا اور دشمن کے منھ پر کالک پھیری جاتی ہے اور طنز کالک ملنے کا نہیں بلکہ EXPOSE کرنے کا کام کرتا ہے۔ ترقی پسند بھی باقر ہی کی طرح بورژوازیوں کو یا تو سُور کہتے تھے یا انھیں جانوروں کی سطح پر اتار کر انہیں ہڈیاں چباتے ہوئے بھیڑیے ــــــ انسان کو آپ نے حیوان کی سطح پر اتار دیا تو اس میں قاری کی بنیادی انسانی دلچسپی بھی ختم ہو جاتی ہے۔ جنگ میں ہر طریقۂ کار جائز ہو تو ہو، لیکن اس طریقۂ کار سے شاعری محدود ہو جاتی ہے۔ دشمن جب خبیث ہی ٹھہرا تو اس کے منھ پر تھوکنے، چلو اور تھوکنے کے لیے ایک شعر کافی ہے اُسے پوری نظم کا موضوع بنانے کی ضرورت نہیں۔ لیکن طنز کے جوہر تو اسی وقت عیاں ہوتے ہیں جب کہ ناپسندیدہ آدمی یا اسلوبِ حیات کو پوری نظم کا موضوع بنایا جائے اور اس کی عیاریوں اور مضحک طور طریقوں کو پوری ڈرامائی شکل میں پیش کیا جائے۔ جوش کے یہاں طنز کا ایسا استعمال ملتا ہے۔ دوسرے ترقی پسندوں کے یہاں نہیں ملتا۔ باقر کے یہاں بھی نہیں ملتا۔ حالانکہ باقر کے مزاج، ذہنی رجحان اور طرزِ احساس کے پیشِ نظر ان سے یہ توقعات وابستہ کرنا بے جا نہیں کہ ان کے یہاں طنز کا جو کچھ استعمال ہوا ہے اس سے کہیں زیادہ کا وہ مستحق تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شاعر اپنی قوتوں کا پورا استعمال نہیں کر رہا ہے۔ اُسے جتنا بپھرنا چاہیے اتنا بپھر نہیں رہا۔ یعنی وہ اپنے غصّہ میں بھی احتیاط سے کام لیتا ہے۔ طنز بھی ایک دھار دار تلوار بننے کی بجائے ایک بٹھا ہتھیار بن جاتا ہے۔

ہیں وہی ادبی سیاست کے پرانے سائے
دھوپ میں توڑ کے کچھ سایوں کو لاتا ہوں ادیب
صرف شہرت کے پجاری ہیں قدیم اور "جدید"
داستاں ادبی غلاموں کی سناتا ہوں ادیب

آدرش کے سرکس دیکھ چکے اِک اور تماشا کون کرے
زخموں کی نمائش جاری ہے ہر شام نظارہ کون کرے

امیر شاعر — !
پرانے نعروں، ہزاروں چالوں سے
انقلاب کو قید کرنے کی فکر میں ہیں
انھیں بتا دو کہ سرکشوں کو تمھاری ہر چال کی خبر ہے

یہ اسلوب ایک غصہ ور باغی کا طنز یہ اسلوب نہیں بلکہ پُر جوش انقلابی کی رجز یہ للکار کا اسلوب ہے جو اس رول کے مناسب تھا جو ترقی پسندوں نے اپنے لیے اختیار کیا تھا۔ ترقی پسندوں نے خصوصاً سردار جعفری، کیفی اعظمی اور ساحر نے اس اسلوب کے تمام شعری امکانات کو چھان مارا۔ کیا گھن گرج، للکار، اور رجز یہ شان ہے ان کی بعض نظموں کی۔ ان کی خطابت بھی جذباتی شدت کے اس نقطۂ عروج کو پہنچتی ہے کہ ان کی آواز نعرے میں بدل جاتی ہے۔ یہ کہنا غلط ہے کہ ترقی پسند اپنی شاعری میں نعرہ زنی کرتے ہیں۔ نعرہ ان کے یہاں خطیبانہ اسلوب کے عروجی نقطہ پر نمایاں ہوتا ہے اور اس طرح و فورِ جذبات سے شوریدہ سر بنتی ہوئی آواز کا آخری PITCH بن جاتا ہے اور اس طرح جزوِ کلام بنتا ہے، محض دعویٰ یا STATEMENT نہیں بنتا۔ یہ بات سردار کیفی اور ساحر کی بہترین شاعری کے پیشِ نظر کہی جا رہی ہے ورنہ ان کی اور دوسرے شاعروں کی کمزور نظموں میں انقلابی بغاوت

محض نعروں، دعوؤں اور سیدھے سادے بیانوں کی شکل میں نمودار ہوئی ہے۔ بدقسمتی سے باقر مہدی کی تمام بغاوت اور انقلاب پسندی پھسپھسے نعروں، دعوؤں اور سیدھے سادے بیانوں میں ہی ظاہر ہو سکی ہے۔

لال نیلے ظلم سے ٹکرائیں گے
انقلابی کالے پرچم بار بار

ذہنوں سے انقلاب کا لاوا اُبل پڑا
وہ کام چی گوارا کے افکار کر گئے

بغاوت کا لاوا ہر ایک سمت پھیلا
سمندر پڑے درمیاں کیسے کیسے

میں یہ نہیں کہنا چاہتا کہ باقر مہدی کھرے باغی نہیں ہیں میں ان کے اس بیان کو سو فیصدی قبول کرتا ہوں کیونکہ یہ ایک دلچسپ بیان ہے۔

مرا منصب ہے رہبر سے الجھنا
میں فطری زندگی کی سرکشی ہوں

میں یہ بھی نہیں کہتا کہ چی گیوارا کے افکار کو اپنانے والا صحیح باغی نہیں ہو سکتا۔ مجھے ان سے جھگڑا اس بات پر نہیں ہے کہ وہ باغی کیوں ہیں اور چی گیوارا کا ذکر کیوں کرتے ہیں میں تو صرف یہ بتانا چاہتا ہوں کہ انھوں نے اپنی بغاوت سے شاعری میں بھرپور کام نہیں لیا۔ وہ صرف بغاوت کے نعرے لگاتے ہیں لیکن اپنے باغیانہ طرز احساس کو پوری شاعری کے تاروپود میں اس طرح نہیں گوندھتے کہ شاعری باغیانہ حیثیت کے پورے سفر کی داستان بن جائے۔ انھوں نے اپنی بغاوت سے اتنا بھی کام نہیں لیا جتنا ترقی پسندوں نے اپنی انقلاب پسندی سے لیا تھا۔ اس لیے باغی کا نقاب ان کے شاعری کے چہرے پر جچتا نہیں۔ یہی حال ان کے طنز کا ہے۔ انھوں نے طنز میں بھی وہی انداز اختیار کیا

جو ترقی پسندوں کا تھا حالانکہ ان کا بپھرا ہوا باغیانہ کردار ترقی پسندوں کے پُر جوش انقلابی کردار سے مختلف تھا۔ اس کردار کا تقاضا تھا کہ وہ طنز کا بھرپور استعمال کرتے لیکن انھوں نے نہیں کیا۔ انھوں نے دو شعر ایسے کہے ہیں جو ترقی پسند اپنے متعلق کبھی نہیں کہہ سکتے تھے۔

مجھے دشمن سے اپنے عشق سا ہے
میں تنہا آدمی کی دوستی ہوں

خود اپنے آپ پہ ہنسنے کا فن سکھا مجھ کو
خدا بنا کے فرشتوں سے پھر لڑا مجھ کو

ان شعروں کا خالق اپنے دشمن سے اور اپنی ذات سے جس سطح پر الجھا ہے وہ انقلابی نوجوان کا مقدّر نہیں۔ وہ آدمی جو اپنے آپ پر ہنس سکتا ہے اور ساتھ ہی جن قدروں، روایتوں اور لوگوں کے خلاف بغاوت کرتا ہے ان سے عشق بھی کر سکتا ہے، اس کے پاس اپنے احساس کی کشمکش سے سربرآور ہونے کے لیے طنز سے بہتر کوئی اسلوب نہیں۔ سوال یہ ہے کہ باقر مہدی اس اسلوب کا استعمال کیوں نہیں کر سکے۔ میرا خیال ہے کہ انہیں جس وقت ترقی پسند انقلابی کا نقاب اتار کر پھینکنا چاہیے تھا اس وقت وہ اسے نہیں پھینک سکے۔ ضرورت اس بات کی تھی کہ وہ اپنے لبوں پر پھیلی ہوئی طنزیہ اور استہزائیہ مسکراہٹ کو پوری زہرناکی کے ساتھ نمایاں کرتے لیکن ان کے نقاب نے اس مسکراہٹ کو پورے طور پر ظاہر ہونے نہیں دیا۔

باقر کی کشمکش دراصل ان کے احساس اور ان کی دانشوری کی کشمکش ہے۔ ان کے ذہن پر سماجی انقلاب جس کی علامت چی گیوارا ہے کے اثرات بہت گہرے ہیں، جب کہ ان کا احساس ایک ٹوٹے پھوٹے اپنے آپ سے برسرپیکار آدمی کا احساس ہے۔ اُن کا کرب اُن کی اُداسی، ان کی بے خوابی، ان کا خوف ان کی خودکشی کی خواہش، ان کی اپنے آپ سے اور جہان سے بیزاری کی وجوہات کیا ہیں اس کا سراغ ان کی شاعری میں نہیں ملتا۔

وجوہات شاید وہ خود پا نہیں سکے۔ لیکن یہ حقیقت ہے کہ اندر سے وہ بے قرار آدمی ہیں۔
وہ بتاتے تو یہی ہیں کہ ان کا جو کچھ کرب ہے وہ سماجی حالات سے غیر اطمینانی کی وجہ سے ہے، اور اسی وجہ سے ان کے یہاں انقلاب اور بغاوت کی باتیں بھی ملتی ہیں لیکن جب اداکار اپنا انقلابی رول ادا کر کے گرین روم میں پہنچتا ہے، اس وقت اس کی ذات اپنی تمام تنہائیوں اور کرب کے ساتھ سامنے آجاتی ہے۔ گرین روم میں بیٹھا ہوا اداکار جب نقاب اتار کر آئینہ دیکھتا ہے تو کوئی دوسرا ہی شخص ہوتا ہے۔ باقر میں آئینہ دیکھنے کا حوصلہ ہے اور وہ بار بار آئینہ دیکھتے ہیں۔

اپنا چہرہ
اپنی داڑھی
—— نیم گنجا سر
موٹے چشمے میں چھپی
انسومنیا کی آنچ میں جلتی ہوئی
آنکھیں

یہ سیلف پورٹریٹ کا آغاز ہے، اور بہت اچھا آغاز ہے کیونکہ نہایت ہی FRANK ہے۔ یہ وہ آدمی نہیں جو اپنی ذات کو جھٹلائے۔ وہ آئینہ میں اپنی ذات کے تمام رنگ دیکھتا ہے۔ بغاوت، قہقہے، جینے کی لگن، قید، درد، غصہ ان سب احساسات کا وہ مجموعہ ہے، اور اس کی شاعری بھی ان تمام رنگوں سے بنی ہوئی ہے۔ انقلابی شاعر کے یہاں ذات کا کرب نہیں ہوتا کیونکہ وہ اپنی ذات ایک نصب العین اور آدرش کے پیچھے فنا کر دیتا ہے۔ تشکیک تذبذب، اندرونی کشمکش اور جذباتی پیچیدگیوں کی بجائے وہ یقین کی آگ سے دہکا ہوا شعلہ ہوتا ہے باقر کے یہاں یقین اور آدرش کا فقدان ہے، اس لیے انقلاب اور بغاوت ان کے یہاں دہکا ہوا شعلہ نہیں بلکہ بجھی ہوئی راکھ کی شکل میں ملتا ہے۔ باقر کے یہاں تشکیک اور تذبذب ہے، ایک ایسے درد اور کرب کا احساس ہے جس کا سبب وہ نہیں جانتے، اس لیے اکھڑے اکھڑے پراگندہ طبع اور پراگندہ فکر آدمی کی الجھنوں اور

کشمکشوں کو لیے ہوئے ہیں۔ ان کی شاعری میں اگر جان آتی ہے تو انہی الجھنوں اور کشمکشوں کے بیان سے آتی ہے۔ ان کی کامیاب نظمیں وہی ہیں جو کسی نصب العین کو نہیں بلکہ اس خلا کو پیش کرتی ہیں، جو نصب العین کے فقدان کا نتیجہ ہے اور بغاوت اور قہقہے، اور شاعری تک اس خلا کو پُر کرنے کی صرف کوششیں ہیں۔

مگر میں خوف کی زنجیر توڑنے کے لیے
ہنسی کو ڈھونڈتا رہتا ہوں ہر دامی میں

یہ موہوم انجانا خوف ہر سرکش باغی کا مقدّر ہے چاہے اس کی بغاوت رومانی سطح پر ہو سماجی سطح پر ہو، یا مابعد الطبعیاتی سطح پر۔ ہر بغاوت اسی خلا کو جنم دیتی ہے جو زندگی کے مانوس اخلاقی جذباتی اور روحانی سہاروں کو کھو دینے سے پیدا ہوتا ہے، سیاسی سطح پر آدرش وادی وابستگی کا جنون اس خلا کو پر کیے رہتا ہے یا یہ کہیے کہ آدرش وادی جنون یا فناٹسزم اندر سے کھوکھلے آدمیوں کا جذباتی سہارا بن جاتا ہے جذباتی اور رومانی سہاروں کو کھو دینے کے بعد باغی خود اپنی آزادی کے بار تلے دبتا چلا جاتا ہے۔ انسانی تعلقات، روایتوں اور قدروں کے گھنے جنگل سے نکل کر وہ ایسی مہین فضاؤں میں پہنچ جاتا ہے جہاں اس کی سانس رندھنے لگتی ہے۔ بغاوت کا نتیجہ جلاوطنی کا احساس ہے۔ آدرش وادی وابستگی اس احساس کو قوی ہونے نہیں دیتی لیکن شاعر چاہے پھر سیاسی شاعر ہی کیوں نہ ہو، اکہری شخصیت کا مالک نہیں ہوتا۔ وہ احساس کی مختلف سطحوں پر جیتا ہے۔ نرودا جیسے شاعر تک پھولوں کی بہار اور چڑیوں کے چہچہوں کو چھوڑنے کے لیے تیار نہیں ہوتے۔ یعنی باغی شاعر کی شاعری سیاسی آدمی کی زندگی کی مانند اکہری اور ایک طرفہ نہیں ہوتی اور باغی شاعر کی حسیت کو بے شمار تہذیبی اور جذباتی قوتیں ایک معتدل زندگی میں ڈھالتی رہتی ہیں اور اس کی شاعری محض بغاوت ہی کا نہیں بلکہ آرزوؤں، تمناؤں، اُمیدوں، مایوسیوں، مسرت اندوزیوں اور نشاط آفرینیوں کا بھی بیان ہوتی ہے۔ شاعر یہی بیان نہیں کرتا کہ وہ کونسی چیز پانے کے لیے باغی بنا ہے بلکہ یہ بھی بیان کرتا ہے کہ وہ پانے کے لیے کیا کیا چیز یں کھو رہا ہے۔ شاید اسی لیے جلاوطن باغی کے کردار کا مکمل ترین اور شدید ترین بیان ناول اور ڈرامے

یں ممکن ہے۔ شاعری میں ممکن نہیں۔ ناول اور ڈراما عمل کے ذریعہ جلاوطن باغی کو بغاوت
کی منطقی انتہاؤں تک پہنچا سکتے ہیں، اور اہاب، ایوان کاراموزوف اور کیلی گیولا کو پیدا
کر سکتے ہیں کیونکہ ناول اور ڈراما میں علامتی عمل کے ذریعہ کسی ایک تصور کا تفحص ممکن ہے
داخلی شخصی یا غنائی شاعری چونکہ شاعر کے احساس کی ترجمان ہوتی ہے وہ اس وقت تک
جلاوطن باغی کے کردار کو مکمل طور پر پیش نہیں کر سکتی جب تک شاعر اپنی پوری شخصیت کو
اس کردار میں نہ ڈھال لے اور اس کی زندگی اس کا عمل اس کی شاعری نہ بن جائے۔ کالے
شیطانی ہیرو اور مینفرڈ کے لیے بھی بائرن کو ڈرامے ہی لکھنے پڑے۔ پرومیتھیس پر بھی شیلی
نے نظم نہیں ڈراما ہی لکھا۔ شیلی کی شاعری بھی تو احساس کی مختلف سمتوں ہی کی ترجمان ہے۔
اقبال کے یہاں بھی محض عسکریت تو نہیں، سوز و ساز و درد و داغ و جستجو و آرزو بھی تو
ہے۔ سردار فیض بھی تو زندگی کے کتنے ہی دلفریب مظاہر کے ترجمان ہیں۔ مطلب یہ کہ
شاعری حتیٰ کہ سیاسی شاعر کی شاعری تک احساس کی مختلف پرتوں کا بیان کرتی ہے اس کی
شاعری کے مختلف رنگ ہوتے ہیں گو اس کے عقائد یا آدرش واد کا رنگ ان پر کبھی ہلکا
کبھی گہرا ایک غبار کی طرح چھایا رہتا ہے۔ اسی لیے تو بڑے شاعر کا کلام کبھی سیاسی فناٹک
کی طرح یک رنگ بننے نہیں پاتا۔ اگر ایسا ہوتا تو شیلی سردار اور فیض کا کلام سیاسی
پمفلٹ پروپیگنڈہ اور صحافت کی طرح اپنی تمام دلچسپیاں کھو بیٹھتا۔ شاعر کو دراصل جو
چیز تھامے رہتی ہے وہ اس کی شاعری اور اس کا فن ہے۔ شاعری کے ذریعہ وہ جس تہذیبی
روایت کا وارث ہوتا ہے اس روایت کے ہاتھ میں وہ اپنی تمام آدرش وادی وابستگیوں
کے باوجود محفوظ رہتا ہے۔ جس آدرش واد کی تلچھٹ کو پی کر ایک عام آدمی سنبھالے نہیں
سنبھلتا، اسی آدرش واد کے جام پر جام لنڈھانے کے باوجود شاعر بہکنے نہیں پاتا۔
کیونکہ اس کی شاعری کا فارم اور شاعری کی پوری تہذیبی روایت اپنے مضبوط ہاتھوں میں
اسے جکڑے ہوتی ہے۔ شاعر فناٹک بنتا ہے لیکن بڑی مشکل سے اور بہت کم وقت کے لیے۔
کہنے کا مطلب یہ کہ باغی شاعر کی شاعری بھی محض بغاوت نہیں ہوتی۔ بغاوت کے علاوہ اور بھی
بہت کچھ ہوتا ہے۔ شاعر چونکہ احساسات اور جذبات کا بیان کرتا ہے اور انہیں جھٹلایا نہیں

جا سکتا اس لیے وہ نہ صرف اپنی بغاوت کا ذکر کرتا ہے بلکہ بغاوت کے نتیجے کے طور پر اس کی شخصیت جن جذباتی پیچیدگیوں سے گذر رہی ہے ان کا بھی بیان کرتا ہے پھر چاہے یہ بیان اس کے عقائد اور اس کے باغیانہ کردار کی نفی ہی کیوں نہ کرتا ہو۔ اسی لیے تو مارکسی نقاد کمیونسٹ شاعروں کی شاعری کو بھی مکمل طور پر قبول نہیں کر سکتے اور شاعروں کے احساسات کو مختلف سمتوں میں سفر کرتا دیکھ کر چراغ پا ہوتے ہیں۔ اور ان پر مسلّمہ عقائد سے تحریف کا الزام لگاتے ہیں۔ شاعر کی مصیبت یہ ہے کہ بیک وقت وہ لوہے کے کارخانوں کی تعریف بھی کرتا ہے اور درختوں کے کٹنے کا ماتم بھی، اور نئے تمدّن کے راج دلار وں کا اصرار ہوتا ہے کہ درختوں کو تو پرانے تمدّن کے پارینہ اور غیر ضروری اجزا سمجھ کر کاٹ ہی دینا افضل ہے۔ بڑے سے بڑا آدرش وادی شاعر بھی فکر کے کسی ایک نظام میں مشکل ہی سے قید ہوتا ہے اور جب قید ہو جاتا ہے تو وہ نہ صرف بڑا نہیں رہتا بلکہ شاعر بھی نہیں رہتا محض پروپیگنڈسٹ اور تنگ نظر بن جاتا ہے۔

مختصر یہ کہ شاعر اپنے آدرش یا فکر کے لیے اپنے احساس کو جھٹلاتا ہے، نہ احساس و فکر کی کشمکش سے گھبراتا ہے بلکہ اسی کشمکش سے اپنی حیثیت کی تعمیر کرتا ہے۔ باقر کے لیے آدرشوں سے وابستگی کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کیونکہ آدرشوں کے سرکس کا تماشا وہ دیکھ چکے تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ جب وہ اپنے شعری سفر پر روانہ ہوئے تھے تو کافکا کا کرب اور کامیو کے باغی کی بغاوت کی تڑپ دونوں ساتھ لے کر چلے تھے۔ ان کی کوشش بھی یہی رہی کہ وہ بغاوت کو آدمی کی فطری سرکشی کے روپ میں بدل دیں چنانچہ وہ اپنی بغاوت کو فرشتوں کی پہلی بغاوت سے جوڑتے ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ آدمی جب تک آدمی ہے وہ نئی چیزوں کی جستجو کرتا ہے گا اور یہ جستجو پرانی چیزوں سے انحراف کی شکل بھی اختیار کرے گی اور پھر ہر بغاوت اسٹیبلشمنٹ میں بدل جائے گی اور باغی نیا رہنما بن جائے گا اور پھر اس کی رہنمائی کے خلاف بھی بغاوت کی ضرورت پڑے گی۔ اور یہ سلسلہ اسی طرح چلتا رہے گا۔ یہ تو ہوئی کامیو کے باغی کی تڑپ۔ باقر اس تڑپ اور اس کے پیدا کردہ پورے انسانی المیہ کو قبول کرتے ہیں۔ وہ تو خضر سے بھی یہ دُعا لے کر آئے ہیں کہ ان کا سفر ہمیشہ جاری رہے۔ لیکن سفر

کس لیے۔ کیا اس نقطہ کے لیے جہاں لکیر ہر سفر کی کشمکشوں سے نجات پاتی ہیں۔ کیا لمبی منحنی لکیر خود کو ایک ایسے سکونی مرکز میں بدل دینا چاہتی ہے۔ کیا آدمی کی پوری جدوجہد کسی یوٹوپیا میں جینے کے لیے ہے۔ لیکن تنہا مرکز کی طرف دیکھو۔ وہ تو سوچتا ہے

کاش مل جائے مجھے آوارگی کا دائرہ

گویا یہ تو آوارگی اور عافیت کوشی کی وہ ازلی پیکار ہے جو رومانی حسیت کی بے قرار آرزومندی اور حرماں نصیبی کے دائمی عناصر سے تشکیل پائی ہے۔ اگر بات اتنی ہی ہوتی تو باقر بائرن شیلی اقبالؔ اور جوشؔ کی بغاوت کی وہ صدائے بازگشت بن جاتے جو انسان کی فطری سرکشی کی داستان سناتی ہے۔ اس صدائے بازگشت نے بہت سے فیشن پرست شاعروں کی شاعری کو غارت کر کے رکھ دیا کیونکہ جدید انسان جس دنیا میں رہ رہا تھا اس میں رومانی شاعروں کی سرکشی اور بغاوت کے لیے بہت گنجائش نہیں تھی کیونکہ جدید انسان اس پوری مابعدالطبعیات سے محروم تھا جو فطرت کی ازلی کائناتی قوتوں کے خلاف اس کی بغاوت کو معنی خیز بناتی ہیں۔ بغاوت کے لیے اس چیز کا ہونا ضروری ہے جس کے خلاف بغاوت کی جائے۔ خیامؔ سے لے کر جوشؔ اور راشدؔ تک نہ تو خدا کا انکار کرتے ہیں نہ خدا کو نظرانداز کرتے ہیں۔ خدا کا ہونا خدا کے خلاف بغاوت کرنے کے لیے ضروری ہے۔ اگر خدا نہ ہوتا تب بھی یہ شاعر اسے اپنی شاعری کے لیے ایجاد کرتے لیکن جدید انسان تو اس پوری مابعدالطبعیات سے بے بہرہ ہے جو اس کی بغاوت کو رومانی بغاوت کا آہنگ اور فلسفیانہ کردار عطا کرتی۔ باقر کی ایک نظم میں ابلیس خدا سے کہتا ہے۔

"دیکھ ـــ ایک مدت سے آدم کے بیٹے
تجھے اور مجھے بھول کر
صرف بے نام، بے سود سی جستجو کے سہارے بڑھے جا رہے ہیں
انھیں تیری رحمت، تیرا قہر کچھ بھی ڈراتا نہیں
مجھے آج پہلی دفعہ ڈر لگا ہے

کہیں یہ تجھے اور مجھے قید کر کے
صرف تخلیق کے جرم میں وہ سزا دیں
جس کو لاکھوں برس سے یہ سہتے چلے آ رہے ہیں"
(نئی جستجو کا المیہ"۔ کالے کاغذ کی نظمیں")

یہ ہے وہ مقام جہاں باقر کافکا کے کرب سے آگاہ ہوتے ہیں۔ اس کرب کا سلسلہ کافکا اور دوستوولسکی سے لے کر بیکٹ تک پھیلا ہوا ہے یہ کونسی سزا ہے جسے لاکھوں برس سے انسان سہتے چلے آ رہے ہیں۔ شاید اس نقطہ کی تلاشِ رائیگاں جو منحنی لمبی لکیر کا آخری نقطہ ہے۔ لیکن ہر جستجو بے نام اور بے سود جستجو ہے اور المیہ میں بدل جاتی ہے۔ ارے خود خدا کی جستجو بھی اپنی آخری شکل میں بے جستجو ہی ثابت ہوتی ہے۔ فوتِ فرصت ہستی کا غم کہیں بھلائے بھولتا ہے۔ زندگی سے ان تمام تسکین بخش سہاروں کو الگ کر لیا جائے جو اُسے تھامے ہوئے ہیں تو زندگی کا وہ المیہ بے نقاب ہو جاتا ہے۔ جو اس کی اصل میں ہے۔ یہی المیہ ہے جو ایک انجان بے نام خوف کی صورت باقر کی نیندیں حرام کیے ہوئے ہے۔

یہ انتظارِ مسلسل، یہ جاں کنی یہ عذاب
ہر ایک لمحہ جہنم ــــ ہر ایک خواب سراب
(گوڈو)

ایسا آدمی جو تمام ترفریبوں کے آر پار دیکھ لیتا ہے اسے باغی کے نقاب کی دلآویزی بھی کب تک لبھاتی۔ کامیو کے باغی کا انجام بیکٹ کے گوڈو ہی میں ہونے والا تھا۔ باقر اُن آدمیوں میں سے نہیں ہیں جو زندگی کے سہل سہاروں کو قبول کریں۔ ان میں اتنا حوصلہ ہے کہ وہ اپنی ذات کے پورے کرب اور خلا سے آنکھیں چار کریں۔ اگر وہ لوٹ پھوٹ گئے ہیں تو اپنے عکس کو بھی ٹوٹا پھوٹا ہی دیکھنا چاہتے ہیں۔

آئینہ توڑ کے چہرہ دیکھوں
عکس کمرے میں تڑپتا دیکھوں

"شہرِ آرزو" کا وہ باغی جو قدم قدم پر یہ کہتا تھا

ایک فنکار رہوں، باغی ہوں، یہی کیا کم ہے

اپنے سفر میں اپنی منزل سے بھی آگے نکل گیا ہے۔

"میں اس سفر میں اتنا گم ہوں

اپنی منزل سے بھی آگے نکل گیا ہوں

سونے ساحل پر خاموش کھڑا، یہ منظر دیکھ رہا ہوں

میرا سایہ ڈوبتے سورج کی کرنوں کے سنگ

موجوں پہ

نٹ راج بنا

ناچ رہا ہے

جیسے شام کے رنگوں میں کھو جائے گا

("اپنے سفر کے آئینے میں"۔ "کالے کاغذ کی نظمیں")۔

پتہ نہیں نٹ راج کا ناچ اس کی شخصیت کا اظہار ہوتا ہے یا کائنات کی عنصری قوتوں کی طوفان خیزیوں اور حُسن آفرینیوں کا اظہار۔ لیکن نٹ راج کائنات سے الگ ہے بھی کہاں۔ شام کے رنگ میں تحلیل ہو جانے کی آرزو کائنات سے ہم رنگ ہونے کی ہی آرزو تو ہے۔ شاعر کے لیے اپنی ذات کو کائنات میں فنا کرنے کا مطلب ہے، ذات کو میڈیم میں بدل دینا۔ شاعری پھر شخصیت کا اظہار نہیں بنتی بلکہ ان اثرات اور تجربات کا اظہار بنتی ہے جو شام کے گھلتے ملتے رنگوں کی طرح شاعر کے شعور کے اُفق پر پھیلے ہوتے ہیں۔

شاعری کا بلند ترین مقام وہ ہوتا ہے جب شاعر اور حقیقت کے درمیان اس کی شخصیت حائل نہیں ہوتی۔ حقیقت شاعر کے تخیل کے ذریعہ تمام اسرار و رموز منکشف کرتی ہے۔ اس وقت جب کہ شاعر کی شخصیت پر مختلف آدرشوں اعتقادوں اور نظریوں کے وہ دھاگے جنہیں وہ سلجھا نہیں سکا اور جو باہم الجھے ہوئے ہیں ایک جال سا بنتے رہتے ہیں حقیقت کا فن میں تخیلی انکشاف کبھی اس فنکارانہ عظمت کا حامل نہیں بن سکتا جو مثلاً

ہمیں شیکسپیر، کیٹس اور ایلیٹ کی شاعری میں نظر آتا ہے۔ قدم قدم پر شاعر کی شخصیت اس کے اسلوب سے الجھتی ہے اور الفاظ حقیقت کی ترجمانی کا کام کرنے کی بجائے شاعر کی شخصیت کے نظریاتی اور جذباتی رویّوں کا بیان کرنے لگتے ہیں۔ اپنے آخری تجزیہ میں اسلوب کی تمام خرابیاں شاعر کے شعری کردار کی خرابیاں ہی ثابت ہوتی ہیں۔ میں جو بات کہنا چاہتا ہوں اُسے سمجھنے کے لیے باقر مہدی کی کھجوراہو پر نظم کا مقابلہ اسی موضوع پر عمیق حنفی کی نظم سے کرنا چاہیے۔ باقر مہدی کی نظم اپنی حدود میں ایک اچھی نظم ہے لیکن عمیق حنفی کی نظم تو شاہکار ہے۔ عمیق حنفی کی کوشش کیٹس کی GRECIAN URN کی تخیلی پاکیزگی کو پہنچنے کی کوشش کر رہی ہے۔

لمحۂ محویتِ عیش و صال
اڑتے اڑتے رُک گیا، ٹھہرا، مجسّم ہو گیا
نقشِ عیشِ ناتمام
بن گیا ہے پتھروں پر لذّتِ عیشِ دوام

باقر جب کہتے ہیں "ایک جنسی منجمد سرکس کے سین" تو ان کا طنز ملیح اور دانشورانہ بانکپن جھلکے بغیر نہیں رہتا۔ جب باقر ٹورسٹ ایٹرکشن، بورژوازیوں، لنگ پوجا، ڈنلپ پیلو اور رہپی جوڑے کا ذکر کرتے ہیں، تو طنز، استہزا اور اپنے ذوقِ فن کی پاکیزگی کے احساس سے پیدا شدہ نخوت کے اثرات سے نظم کو بچا نہیں سکتے۔ ان کا طنز نشانہ پر نہیں بیٹھتا کیونکہ بے محل ہے۔ جنس نہ بورژوازیوں کی میراث ہے نہ کام ستر صرف دولت مندوں کے لیے لکھی گئی ہے جنسی آسن چاہے پتھروں پر ہوں، یا ڈنلپ پیلو پر ہر اس آدمی کی ملکیت ہیں جو جنس سے لذّت اندوزی کرنا چاہتا ہے۔ ایک دوسرے کو چومتے ہوئے ہپی جوڑے کی یہ بات کہ "ہمارے عشق کو کوئی طاقت بھی کبھی پتھر بنا سکتی نہیں" نظم میں کوئی تاثر پیدا نہیں کرتی کیونکہ پتہ نہیں چلتا کہ اس میں طنز ہے، بذلہ سنجی ہے یا رومانی جذباتیت۔ نظم کا اختتام باقر ان سطروں پر کرتے ہیں "دور سورج بادلوں سے سر نکالے، سارا منظر دیکھتا ہے۔" کاش باقر کے پاس بھی سورج کی نظر ہوتی تو وہ کچھ نہیں تو کم از کم چاسر یا

نظیر اکبر آبادی کے ایک BEMUSED تماشائی کا رول توادا کر سکتے۔ عمیق حنفی کی نظم کا اختتام اِن سطروں پر ہوتا ہے۔

جسم کی دیوار کے اس پار
آتما کے ساز کی مدھم مدھم جھنکار
اور اس جھنکار کی چھاتی میں پوری شانتی کامل، سکوں
اک خلائے بے کنار

عمیق حنفی اپنی ذات کو میڈیم میں بدلنے میں کامیاب ہوئے ہیں، اسی لیے کھجوراؤ اپنے پورے فنِ تعمیر کے ساتھ ساتھ اپنی تمام روحانی معنویت کے ساتھ اجاگر ہوا ہے۔ لیکن شاید میں باقر کے ساتھ ناانصافی کر رہا ہوں۔ شاید باقر کی نظم کا موضوع کھجوراؤ ہے بھی نہیں۔ صرف وہاں کی ایک سرد شام کی کیفیت کا بیان مقصود ہے۔ میں اس نظم کو باقر کی چند کامیاب نظموں میں شمار کرنے کے باوصف یہ محسوس کرتا ہوں کہ اگر باقر سورج کی اور عمیق حنفی کی وہ روشن نظر پیدا کر لیں جو عقائد آدرشوں نظریات اور فلسفوں کے بادلوں سے دھندلائی ہوئی نہ ہو تو ان کے اسلوب میں بھی وہی روشنی چمک اور کاٹ پیدا ہو سکتی ہے جو بڑے اسلوب کی نشانی ہے۔ مغنی تبسم نے کالے کاغذ کی نظمیں، پر اپنے تبصرے کے آخر میں جو ایک چبھتی ہوئی بات کہی ہے، شاید وہ میرے عندیہ کو بہتر طور پر ظاہر کرتی ہے۔ وہ کہتے ہیں (COMMITMENT) تو زندہ رہنے کا ایک جواز ہے۔ ایقان اور عقیدے کی شکست کے بعد خود زندگی ہی زندگی کا جواز بن جاتی ہے۔" میری خواہش بھی یہی ہے کہ باقر زندگی کو زندگی کے طور پر قبول کرنے کا حوصلہ پیدا کریں۔ یہ حوصلہ پیدا ہو جائے گا تو ان کی شخصیت پر سے وہ تمام پرتیں الگ ہو جائیں گی جو زندگی کو سہارا دینے کے لیے انھوں نے اپنی ذات سے چپیاں کی ہیں۔ پھر شاعری کے لیے انھیں نہ چی گیوارا کی ضرورت رہے گی نہ ساحر و سردار کی۔ ہر وہ چیز ان کے لیے غیر ضروری اور فضول بن جائے گی جس کا وہ اپنی شاعری میں تخلیقی استعمال نہیں کر سکتے۔ بورژوازیوں پر طنز اور چی گیوارا کے نام کی تسبیح دونوں بیکار ہیں اگر وہ محض شاعر کے ذہنی رویوں کو ظاہر کرتے ہیں اور نظم کو فن پارہ بنانے میں اپنا عطیہ

پیش نہیں کرتے۔

باقر نے ''شہر آرزو'' سے کالے کاغذ کی نظمیں'' کی طرف اتنی بڑی چھلانگ لگائی تھی جو کم حوصلہ مند آدمیوں کے لیے ممکن نہیں تھی۔ یہ چھلانگ دراصل ایک فارم ایک اسلوب کو پانے ہی کی چھلانگ تھی۔ باقر نے محسوس کر لیا تھا کہ اس کے بدلے ہوئے احساس کے لیے وہ اسلوب کارگر نہیں جو بیانیہ خطیبانہ، بلند آہنگ، اور نرم نرم اور میٹھا میٹھا ہے۔ یہ اسلوب رومانی بغاوت اور رومانی افسردگی کے لیے مناسب ہے لیکن جس 'تذبذب'، 'تشکیک'، 'تردد'، شکست خواب و شکست اقدار، اندرونی خلا اور روحانی عذاب اور جان کنی کا بیان وہ کرنا چاہتا ہے وہ اس اسلوب میں ممکن نہیں۔ چنانچہ اس نے اپنے اسلوب کو '' شاعرانہ پن'' سے اسی طرح برہنہ کرنا شروع کیا جس طرح اپنی ذات کو ''شعر زدگی'' یا ''فن زدگی'' سے۔ یعنی نہ وہ باغی شاعر رہا نہ اس کا اسلوب شاعرانہ رہا۔ اس کی تو بس کوشش ہی یہ رہی کہ تجربہ یا تاثر کو بالکل اقلیدسی یا حسابی PRECISION کے ساتھ پیش کر دے۔ شعر تاثر یا تجربہ کا آئینہ بن جائے۔ چنانچہ باقر کی نئی نظموں کا پورا اسلوب امیجسٹ ہے۔ صاف چوکھا کفایتی، بڑی حد تک کھردرا اور بیکر تراش۔ یہ الفاظ کو رنگ کے دھبوں کی طرح استعمال کرنے والا اسلوب ہے۔ اپنے ٹوٹے ہوئے عکس کو وہ کانچ کے ٹکڑوں کے ذریعہ ہی ظاہر کرتا ہے۔ اور باقر یہی کرتا ہے۔

تنہا مصرعے، بکھرے نغمے
نیلے دھبے، سرخ لکیریں، الجھی فکر کے روشن گوشے
''(اپنی نظموں کے صحرا میں'' کالے کاغذ کی نظمیں)

ایک قلم میں
ایک چھوٹا سا کیمرہ
ہر شئے دیکھ کے ننھی ننھی تصویریں
حرفوں میں ڈھالا کرتا ہے
(انسو منیا کی نظموں میں۔ ٹوٹے شیشے کی آخری نظمیں)

یعنی باقر کی کوشش ایک ایسے اسلوب کو پانے کی کوشش ہے جو شئے کی منظر کی، تاثر — اور تجربہ کی تصویر ہو۔ چوپاٹی کا منظر، بھاگتے گاؤں کا نظارہ، شام کی اداسی اپنی بے خوابی کے جلتے تاثرات، حُسن کی تصویر، ولایت علی خان کا نغمہ، کھجوراہو کا فنِ تعمیر، بیکٹ کا ڈرامہ، باقر چاہتا ہے کہ سب کی تصویریں الفاظ کے رنگ میں پیش کرے۔ شاید کسی شاعر نے اپنی شاعری کے متعلق اتنا نہیں لکھا جتنا باقر نے لکھا ہے بجائے اس کے کہ وہ شاعری کرے وہ اپنی شاعری پر شعر کہتا رہتا ہے۔ باقر شاعری کے آئینہ میں اپنا چہرہ یا اپنی شخصیت کے دلاویز خطوط نہیں دیکھتا بلکہ اپنی تخلیقی شخصیت کے اس عکس کو دیکھتا ہے۔ جو شعروں اور نظموں کے ٹکڑوں میں تڑپ رہا ہے۔ باقر کے یہاں نرگسی دل گرفتگی کا نام و نشان نہیں۔ وہ آدمی جو زمانہ سے اور اپنے آپ سے الجھتا رہا ہو اس کے پاس نرگسی فریفتگی کی فرصت کم ہی ہوتی ہے۔ باقر ٹوٹے ہوئے آدرشوں کا نوحہ سنج نہیں کیونکہ آدرش اور خواب اگر ٹوٹتے نہیں تو خود اس کی فریب شکن نظر ان کے آر پار دیکھ لیتی ہے۔ دراصل باقر کو قدرت سے وہ آہنی پنجہ ملا تھا جس میں آدرشوں کے آبگینے مشکل ہی سے سلامت رہتے۔ باقر ان لوگوں میں سے نہیں جو آدرشوں کے سہارے زندہ رہتے ہیں۔ چنانچہ نہ تو وہ آدرشوں کے پھول گریبان میں سجا کر خودنمائی کرتا ہے نہ ٹوٹے ہوئے آدرشوں سے لہولہان ہاتھوں کے ذریعہ خود ترحمی کی نمائش کرتا ہے۔ ایک انسان کی حیثیت سے وہ ان خوابوں اور فریبوں کو تھوڑی دیر کے لیے قبول کر لیتا ہے جو اُسے تسکین اور اعتماد بخش سکیں لیکن بدقسمتی سے اس کی نظر بس خواب اور فریب اور تسکین و اعتماد سب کے آر پار دیکھ لیتی ہیں۔

سارے تسکین — تسلی کے الفاظ
ایک زنجیر کے نیم جان کاغذی چند حلقے

(اے سراپا الم)

ان کو کیسے بتلاؤں دُنیا میں کوئی جنت کہیں نہیں ہے؟
بھوک، "جہنم" ہے لیکن رنگ برنگی "جنت" میں
سوچنے سمجھنے کی، بولنے پرکھنے کی — اتنی بھی اُمید نہیں

(اپنی نظموں کے صحرا میں)

لیکن میرا ہر جذبہ ریت میں کیوں مل جاتا ہے
میری آنکھیں بجھتی چنگاری کو ڈھونڈا کرتی ہیں
تیرے جسم کے آگے مجھ کو کون بُلاتا رہتا ہے
(میری بے آواز صدائیں)

سالمیت ـــ تو کھویا ہوا ایک آدرش ہے
بکھرے بکھرے ہوئے درد
کا فکا جیسے گیوارا، میں اور تم
ایک ان دیکھا رشتہ سا مل جائے گا

عمر بھر۔ یونہی لڑتے رہو
اب کوئی روح ملنے نہیں آئے گی
لاکھ تڑپو ـــ خودکشی کرلو
اب کوئی خواب کارگر ہونے والا نہیں ہے۔
(آخری نظم لکھنے کی ایک ناکام کوشش)

مختصر یہ کہ باقر کی ذات جن کشمکشوں کی آماجگاہ بنی ہوئی ہے، اس کے لیے انہیں ایک نئے اسلوب کی تلاش تھی اور باقر نے اس اسلوب کی طرف جرأت مندی سے قدم بڑھایا ہے، یہ اسلوب ابھی تک تشکیل کے مرحلہ میں ہے "شہر آرزو" کا روایتی اسلوب رواں دواں تھا لیکن اس کے بعد کے مجموعوں میں باقر کا لہجہ اُکھڑا اکھڑا ہے شاعر نئے ڈھنگ سے بات کرنا چاہتا ہے کیونکہ جو بات وہ کہنا چاہتا ہے وہ پیچیدہ ہے اور خطیبانہ روانی کے ساتھ ادا نہیں ہوتی۔ یہ بات ایک پیچیدہ لیکن دل نشین گفتگو کے انداز میں کہی جاسکتی ہے، آہستہ آہستہ بعض الفاظ پر زور دے کر، بعض الفاظ چبا کر، آواز کے اتار چڑھاؤ کے ساتھ ہی شاعر اپنے تجربہ یا تاثر کو ظاہر کرسکتا ہے۔ باقر کی کوشش بھی یہی ہے لیکن ابھی تک ان کا نیا اسلوب وہ شعری آہنگ روانی و دلنشینی پیدا نہیں کرسکا جو ایک پختہ پیچے ہوئے

اور بڑے اسلوب کی نشانی ہے باقر کے اسلوب پر ہمعصر شاعروں کی بھی پرچھائیاں ہیں۔ وہ AFFECTATION بھی ہے جو دانشورانہ طراری سے پیدا ہوتا ہے، وہ سپاٹ پن بھی ہے جو شاعری کو ہر قسم کی آرائشوں سے برہنہ کر کے اسے نثر کی سادگی کی طرف لے جانے کے آج کل کے عام رجحان کا نتیجہ ہے۔ باقر کے یہاں علامتیں تمثیلوں میں بدل جاتی ہیں اور علامت کی شدت برقرار نہیں رکھ سکتیں۔ استعاروں میں بھی تشبیہوں کی وضاحت پیدا ہو جاتی ہے اور اس طرح زبان کا استعمال اپنی تخلیقی شدت کے ساتھ نہیں ہو پاتا اس لیے میں نے کہا ہے کہ ان کا اسلوب ابھی تشکیلی مرحلوں سے گذر رہا ہے۔ دراصل باقر کے یہاں احساس کی مختلف سمتیں ملتی ہیں یہی وجہ ہے کہ ان کا اسلوب رومانی افسردگی کی غنائیت، انقلابی کی بلند آہنگی، باغی کے طنز و استہزا، جلاوطن وجودی حیثیت کے کرب اور تردد زمانہ اور اپنی ذات سے الجھنے والے برہم، اور فریب ناخوردہ آدمی کی اعصاب زدگی اور جھنجلاہٹ، دانشوری کی ذہنی چمک دمک اور طراری، اداں گارد کے دھاندلی پن اور کرتب بازی سبھی کے عناصر لیے ہوئے ہے۔ یہ اسلوب خام سہی، ناقص سہی، غیر اطمینان بخش سہی، لیکن اس میں تازگی توانائی اور شدت ہے میں نہیں جانتا کہ مستقبل میں باقر کے احساس کے سفر کی سمت کونسی ہو گی۔ البتہ میں اتنا محسوس کرتا ہوں کہ جس قسم کی شاعری وہ کر رہے ہیں اس سے زیادہ بڑی اور توانا شاعری کے لیے انھیں اپنے احساس اور شعور کے ان تاروں سے نجات حاصل کرنی ہو گی جو عہدِ پارینہ کی یادگار کے طور پر ابھی تک ان کی شاعری سے چمٹے ہوئے ہیں اور ان کی شعری حیثیت کو اس راہ پر گامزن ہونے نہیں دیتے جہاں ان کی اندرونی کشمکش مختلف سطحوں پر اپنی قوتیں لٹانے کی بجائے ایک ایسی سطح پر آ جائے جہاں وہ اپنے ڈائلیما کے دونوں نکیلے سینگوں کو اپنی روح میں پیوست دیکھ سکیں۔ باقر یہ کہتے ہیں کہ ان کے پاس سوائے سوالوں کے تیز نکیلے نشتر کے اور کیا ہے لیکن ضرورت اب اس بات کی ہے کہ وہ سوال کے نشتر کو نظم کے بدن میں اس طرح پیوست کریں کہ ان کی نظر سوائے نشتر اور بدن کے کسی اور چیز پر منتشر نہ ہونے پائے۔

باقر کی شاعری کا وہ سفر جو کالے کاغذ کی نظموں سے شروع ہوا تھا وہ "ٹوٹے شیشے کی آخری نظموں" میں جاری ہے۔ یہ مجموعہ ان کی حیثیت اور اسلوب کے نئے موڑ کو پیش نہیں کرتا۔ باقر کا احساس تشکیک اور تردّد کے خطوط پر ہی رواں ہے۔ میں اتنا بے وقوف نہیں ہوں کہ ان سے یہ کہوں کہ وہ اب زندگی سے سمجھوتہ کر لیں یا چند مثبت قدریں اپنا لیں یا دو ٹانگوں کے بیچ سے انھوں نے آسمان کا نظارہ تو کیا اب وہ عمیق حنفی کی طرح آسمان کے معنی بھی سمجھیں۔ ایسی باتیں کہنے والوں کی ہمارے یہاں کب کمی رہی ہے۔ میں تو صرف یہ کہتا ہوں کہ تشکیک تو تشکیک ہی سہی، تردد تو تردد ہی سہی، باقر احساس کی جس منزل میں بھی ہوں اس میں فنا ہو جائیں کہ فن میں اپنی ذات کو کھوئے بغیر فنکار پوری طرح حقیقت کو پا نہیں سکتا۔

ذاتی طور پر مجھے جو نظمیں پسند آئی ہیں ان میں فاشزم سرکس کا ایک منظر، حروف میں چنگاری، فیشن پریڈ، انسومینا کی نظمیں، کھجوراہو کی ایک سرد شام اور وہ پُر تاثیر نظم جو آخری چیخ کے عنوان کے تحت ہماری درماندہ زبان کا نوحہ ہے قابل ذکر ہیں۔

---

# آخرِ شب کے ہم سفر

قرۃ العین حیدر کا ناول "آخرِ شب کے ہم سفر" انتظار حسین کا ناول "بستی" قاضی عبدالستار کا ناول "شب گزیدہ" اور جوش ملیح آبادی کی آپ بیتی "یادوں کی برات" جاگیردارانہ تمدن کی موت کا نوحہ ہیں۔ جہاں تک تہذیبی پس منظر کا تعلق ہے "یادوں کی برات" کو ان سب پر فوقیت حاصل ہے۔ جوش صحیح معنوں میں یادوں کی بارات نکالتے ہیں اور بڑے تزک و احتشام کے ساتھ۔ سیکڑوں سال کا پروردہ ایک پورا تمدن اور پوری تہذیب اپنے تمام جاہ وجلال اور بناؤ سنگار کے ساتھ اس بارات میں شامل ہے۔ جوش کے ہاتھوں میں زبان ایک حسّاس ترین آلہ ہے جو بیتے لمحوں کی ایک ایک دھڑکن محسوس کرتا ہے، ایک ایسا نازک اور لطیف جال جو گھنے پتوں میں چھپی ہوئی یادوں کی رنگین تتلیوں کو بڑی نفاست سے اپنی گرفت میں لیتا ہے۔ سوائے "امراؤ جان ادا" کے اردو کا کوئی ناول تہذیبی فضابندی اور تمدنی جزئیات نگاری میں یادوں کی برات کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ کتاب میں تام وروں کا نام و نشان نہیں اور گم نام کرداروں کو جوش نے جاوداں بنا دیا ہے۔ ترقی پسند تحریک سے وابستگی کے باوجود جوش کی کتاب میں، نہ اس تحریک کا ذکر ہے نہ اس کے سربراہوں کا۔ یادیں وہ قیمتی خزانہ ہیں جنہیں آدمی زمانہ کی دست برد سے بچائے جاتا ہے۔ ہتھیلی میں جب ان رنگین موتیوں کو رکھ کر وہ دیکھتا ہے تو باقی تمام غیر متعلق چیزوں کو وہ بھول جاتا ہے، یہاں تک کہ خود اپنی ذات تک کو فراموش

کر دیتا ہے کیونکہ ذات تو محض ایک ذریعہ بن جاتی ہے، یادوں کے آبدار موتیوں کو وقت کی ہتھیلی پر رُلتے ہوئے دیکھنے کا۔ اسی لیے "یادوں کی برات" اپنے کثیر معنی میں جوش کی آپ بیتی تک نہیں چہ جائیکہ کتاب ایک دور کا تاریخی مسودہ بنے۔ تاریخی واقعات اور سیاسی مباحث کو جوش نے کتاب میں راہ نہ دی، کیونکہ وہ جانتے تھے کہ تاریخ اور سیاست تو سبھی کے یہاں، شاعروں اور ناول نگاروں کے یہاں بھی، ایک سی ہوگی، لیکن ان کی یادیں صرف ان ہی کی ہیں، صرف ان ہی کے ذہن میں زندہ ہیں، اور اسی لیے منفرد ہیں۔ انھیں قلم بند نہ کیا گیا تو اُن کے ساتھ منوں مٹی میں دفن ہو کر فنا ہو جائیں گی۔ اسی لیے جوش کا کارنامہ بڑا شخصی اور منفرد ہونے کے باوجود فن پارے کا وہ غیر شخصی آہنگ لیے ہوئے ہے جو ذات کا میڈیم میں بدلنے کا نتیجہ ہے۔ ایلیٹ نے کہا ہے کہ فن کار جب خود کو لکھتا ہے تو اپنے عہد کو لکھتا ہے۔ "یادوں کی برات" ایک پورے عہد کی بولتی ہوئی تصویروں کا نگار خانہ ہے۔ فن پارہ تاریخ کے برعکس ایک پورے دور کی زندگی کا جیتا جاگتا تجربہ ہوتا ہے۔ مطالعے کے دوران قاری تجربہ کے بھنور کے مرکز میں ہوتا ہے۔ وہ براہِ راست محسوس کرتا ہے کہ ایک دَور میں زندہ رہنے اور زندگی کرنے کے کیا معنی تھے۔ "کنکری" کے افسانے اور "یادوں کی برات" نہ لکھی گئی ہوتی تو نئی نسل یہ بات جان بھی نہ سکتی کہ وہ زمانہ جو بیت گیا اس کا کیا رنگ ڈھنگ اور آہنگ تھا۔ رنگ و آہنگ کے بیان کے لیے ہی زبان کا استعمال اپنی شدید ترین تخیلی سطح پر ہوتا ہے۔ الفاظ کی جوت سے یادوں کے دیئے جلتے ہیں اور ایک پورا عہد، ایک پوری تہذیب اور تمدن زبان کے حصار میں ابدالآباد تک قید ہو جاتا ہے۔ جوش کا رویہ تاریخی نہیں تخلیقی ہے، صحافیانہ اور مکتبی نہیں بلکہ فنکارانہ اور جمالیاتی ہے۔ آپ بیتی لکھنا بھی ان کے لیے کام نہیں تھا، بلکہ کھیل تھا۔ بیگار نہیں بلکہ تخیل کی کرشمہ سازی تھی۔ اسی لیے پوری کتاب میں ایک بڑے فن پارے کی سبھتا اور بے ساختگی ہے، منشیانہ تدوین و تصنیف کی کاوش کا کہیں نام و نشان نہیں۔ فنکارانہ تخیل کس بے ساختگی لیکن کیسے نظم و ضبط کے ساتھ زبان سے کھیلتا ہے، لفظوں کے آہنگ سے کیا جل ترنگ کا سماں پیدا کرتا ہے، موسموں کے بیان میں الفاظ کیسے ٹھٹھرتے،

پگھلتے اور دھنک کی طرح رنگ بکھرتے ہیں۔ افراد اور اشیا کے بیان میں تو جوش کے رہوارِ قلم سے اٹھی ہوئی گرد میں اردو کے تمام ناول نگار گم ہیں۔ ناول نگاروں کو کردار نگاری پر اتنا عبور نہیں جتنا جوش کو افراد کی پیش کش پر ہے۔ آرٹ میں اہمیت پیش کش کی ہی ہوتی ہے اور ناول نگاروں کو پیش کش کے گر جوش سے سیکھنا چاہئیں۔ جوش کی آپ بیتی میں کوئی تصنع نہیں، خود نمائی اور خود پرستی نہیں، اترا ہٹ اور چونچلاپن نہیں، سوفسطائیت اور نمائش علم نہیں، کلچر پرستی، جمال پرستی اور انسان پرستی نہیں، لجلجاپن اور جذباتیت نہیں۔ فنکارانہ شخصیت کی یہی وہ کمزوریاں ہیں جو اسلوب پر اثر انداز ہو کر آرٹ کو ناقص بناتی ہیں۔ شاعرانہ حسن آفرینی، رومانی حزن اور توانا ظرافت جوش کے اسلوب کو لطافت اور صلابت سے مالا مال کرتے ہیں۔ یاد نہیں پڑتا کہ یہ ناصر کاظمی تھے یا انتظار حسین جنھوں نے ''آبِ حیات'' کو اردو کا پہلا ناول کہا تھا۔ اس معنی میں اگر ''یادوں کی برات'' اردو کا ایک اور عظیم ناول نہ بھی ہو تب بھی اتنی ہی رنگا رنگ کتاب ہے جتنی کہ آبِ حیات۔ یہ کتنے افسوس کی بات ہے کہ اردو کے شریف مدرس نقادوں کے ساتھ ساتھ ان ترقی پسندوں نے بھی اس کتاب کو نظر انداز کیا جو جوش کو اس وقت تک پیرِ مغاں بنائے ہوئے تھے جب تک انھیں ان کی ضرورت تھی۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ باقر مہدی اور گیان چند جین بھی میری طرح اس کتاب کے پرستاروں میں سے ہیں۔

''یادوں کی برات'' کا ذکر میں نے اس لیے کیا کہ ناول کا فن، تاریخ، سوانح اور آپ بیتی سے بہت قریب رہا ہے۔ دراصل ایک ادبی فارم کی حیثیت سے اپنی شناخت منوانے کے لیے اسے بڑی دار و گیر سے گذرنا پڑا ہے، تب کہیں جا کر وہ خود کو تاریخ اور سوانح سے الگ کر سکا ہے۔ چونکہ ''بستی'' اور ''آخر شب کے ہم سفر'' کا تعلق زیادہ تر تاریخی واقعات اور ایک مٹتی ہوئی تہذیب کی یادوں سے رہا ہے، اس لیے یہ دیکھنا ضروری ہے کہ ان ناولوں کا فنی معیار کیا ہے۔ اگر ناول کی فنکارانہ دروبست کمزور ہے تو ناول کے تاریخی اور تہذیبی عناصر اپنے طور پر اسے آرٹ کا روپ دینے کے لیے کافی نہیں ہوں گے۔ ناول کے فن سے ہٹ کر ان عناصر کی اہمیت پر اصرار جزو کو کل پر فضیلت دینے کے مصداق

ہے۔ یہی نہیں بلکہ مجھے تو اس بات پر بھی اصرار ہے کہ ناول کا فن اگر تاریخی اور تہذیبی عناصر کو فن پارے کی فنّی وحدت کے اجزائے لاینفک بنانے سے قاصر رہتا ہے تو ان عناصر کا دباؤ ناول کے فارم کو جگہ جگہ سے توڑ کر اسے تاریخی دستاویزیت، تہذیبی فضا بندی اور شاعرانہ فلسفہ آرائی یا اسطوری تفسیر کے الگ الگ خانوں میں تقسیم کرتا رہتا ہے اور قاری محسوس کرتا ہے کہ ناول ایک فنّی اکائی کم اور اسلوبیاتی ملغوبہ زیادہ ہے۔ ان ناولوں میں یہ ہوا ہے اور ان پہلوؤں پر ہمیں غور کرنا ہے۔

ناول کا آرٹ افسانہ سے بہت مختلف ہے۔ دیگچی کا باورچی دیگ نہیں پکا سکتا۔ سوال پھر لذّت کام و دہن کا پیدا ہوتا ہے یعنی مذاق سخن کا۔ چٹکی بھر نمک مرچ کم زیادہ ہو جائے تو آدمی دسترخوان سے بھوکا اٹھتا ہے۔ اس کا ناک بھوؤں چڑھانا فنّی مذاق کی چونچلا بازی نہیں بلکہ لذّت شناس زبان کا ہر اس چیز کے خلاف فطری ردِّ عمل ہے جو محنت یا جدّت کے نام پر زہر مار کرنے کی اخلاقی ترغیب دیتی ہے۔ انتظار حسین اور قرۃ العین حیدر دونوں بہت اچھے افسانہ نگار ہیں۔ افسانہ مختصر ہونے کی سبب ہی اسلوبی اجتہادات کو بہت خوش اسلوبی سے اپنے دامن میں جگہ دیتا ہے۔ علامت اسطور اور غنائیت اظہار بیان کی جس شدّت کے متقاضی ہیں، وہ ناول کی بہ نسبت افسانہ میں زیادہ کامیابی سے حاصل کی جا سکتی ہے۔ یہ سمجھنا کہ انہی عناصر کو ناول میں بھی اسی آسانی سے پھیلایا جا سکتا ہے، بعینہٖ یہ سمجھنا ہے کہ ناول پھیلا ہوا افسانہ ہے جو سراسر غلط ہے۔ ''کنکری'' اور ''شہر افسوس'' کی کہانیاں ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ اول الذکر میں ماضی کی باز آفرینی کا طریقۂ کار حقیقت پسندانہ ہے۔ موخر الذکر میں حال کے انتشار کی تفہیم علامتی اور اسطوری ہے۔ ''بستی'' میں یہ دونوں طریقۂ کار گڈمڈ ہو گئے ہیں۔ حقیقت پسندانہ اور علامتی طریقہ کار باہم مل کر ایک نئے طریقۂ کار کو جنم نہیں دیتے۔ اگر ایسا ہوتا تو ایک نیا اسلوب پیدا ہوتا جو بیک وقت علامتی اور حقیقت پسندانہ ہوتا یعنی لفظ شئے کا اسم بھی ہوتا اور علامت بھی نئے اسلوب کی یہ وحدت افسانوی مواد کی فنکارانہ دروبست اور وحدت کی ضامن ہوتی۔ ہم ایک ایسے تجربے سے گذرتے جس میں حال کے انتشار میں ماضی کی ماضیت گھلی ملی ہوتی اور دونوں ایک دوسرے کی

کسوٹی بنتے اور یہی کسوٹی علامت اور اسطور کے روپ میں فن پارے کی ساخت اور بافت کا حصہ ہوتی۔ یہ چیز شاعری میں ممکن ہے، افسانہ میں بھی، جو شاعری سے زیادہ قریب ہے لیکن ناول میں اگر غیر ممکن نہیں تو بہت ڈھواریئے اور ایک طویل عرصے پر پھیلی ہوئی ریاضت چاہتی ہے ایسی ریاضت کہ فنکار صرف ایک ناول کی تخلیق کو اپنی زندگی کا حاصل سمجھ بیٹھتا ہے۔ یہاں اہمیت کامیابی اور ناکامی کی نہیں بلکہ تجربہ کی ہوتی ہے۔ یعنی قاری محسوس کرتا ہے کہ فنکار زبان کے ضدی میڈیم اور تتر بتر مواد کی ناصورت پذیری دونوں سے بڑے صبر آزما مرحلہ میں گتھم گتھا ہے۔

انتظار حسین اور قرۃ العین کے ناولوں میں ایسی کوئی کشمکش نظر نہیں آتی۔ جو زبان وہ اپنے افسانوں میں لکھتے آئے تھے وہی زبان اب وہ ناولوں میں لکھ رہے ہیں، بلکہ سچ تو یہ ہے کہ خود آگاہ فنکاری کے سبب زبان اپنی ابتدائی معصومیت، تازگی اور نکھار کھو بیٹھی ہے۔ مواد بھی وہی ہے جو ان کی پچھلی تحریروں میں زیادہ اثر انگیز ڈھنگ سے پیش ہوا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ دونوں ناول ان کے افسانوں اور پچھلی تحریروں کا ملغوبہ ہیں۔ اگر کوئی نئی چیز ہے تو شاعرانہ اسطور سازی جو آتنی شعوری اور بھدی ہے کہ نہ ہوتی تو بہتر تھا۔ ان ناولوں کے مطالعہ سے پتہ نہیں چلتا کہ یہ ناول کسی نئی انسانی صورت حال سے عہدہ برآ ہونے کے لیے لکھے گئے ہیں۔ یعنی ہمیں یہ محسوس ہو کہ ناول نگار ناول میں کوئی ایسی بات کہنا چاہتا ہے جسے وہ اپنے افسانوں میں بیان نہیں کر پایا، یا جو افسانوں میں بیان تو ہوئی تھی۔ لیکن ناول میں بیان ہو کر اس نے اب زیادہ گہرائی اور گیرائی پیدا کی ہے۔ چنانچہ یہ ناول ناول نگاہ کے ذہنی ارتقار کا کوئی نیا موڑ نہیں ہیں۔

ذہنی ارتقار میں فنکار اور شعور کے ساتھ ساتھ دانشورانہ شعور بھی شامل ہے۔ جہاں تک افسانوی آرٹ اور زبان کے تخلیقی استعمال کا تعلق ہے، عصمت چغتائی قرۃ العین حیدر سے بہتر مصنفہ ہیں۔ لیکن عصمت کا دانشورانہ ارتقار جو اُن کے آرٹ کو ہر منزل پر ایک نئی بصیرت مندانہ تازگی عطا کرتا ترقی پسندی کے ٹرمینس پر آکر ختم ہو گیا۔ ان کا ذہن نشو و نما نہ پا سکا فنکار پر مسیحا غالب آیا اور انسانی مسائل کا دائرہ جو عصمت کے یہاں ویسے بھی

بہت وسیع نہیں تھا ان کے ترقی پسند بننے کے بعد اور بھی محدود ہو گیا۔ عصمت اتنی بات نہ جان سکیں کہ فنکار کے لیے دانشور بننے کا مطلب ایک آئیڈیولوجی پر ایمان لانے سے کہیں زیادہ حوصلہ شکن چیلنج کا حامل ہوتا ہے۔ اقبال، برناڈشا، ایلیٹ، سارتر، جارج ایلیٹ اور آئرس مرڈرک کی طرح فلسفہ کھنگالنا پڑتا ہے۔ بات وہی آتی ہے کہ چوبیس سال کے بعد شاعری کرنی ہو تو تاریخ کا مطالعہ ناگزیر ہو جاتا ہے۔ فنکار کے لیے یہ سب جھنجھٹ کی باتیں ہیں۔ ہرن پر گھاس لادنا اور مجنوں کو گریجویٹ کرانے والا معاملہ ہے۔ اس سے بہتر تو یہی ہے کہ چوبیس سال میں جتنا لکھنا لکھانا ہو الکھ لیا اور پھر پچاس سال کی عمر میں بھی لکھنے کی ضرورت پڑے تو چوبیس سالہ ذہن ہی سے لکھتے رہیں چنانچہ عصمت دوسرے ترقی پسندوں ہی کی مانند اپنی عنفوانِ شباب کی ذہنیت سے بلند نہیں ہو سکیں۔ ان کا چلبلاپن فیض کی غنائیت اور سردار جعفری کی خطابت کی مانند بڑھاپے کا بھی سہارا ہے۔ چھیانوے برس کا بوڑھا برنارڈشا تخیل کی تازہ کاری کے نمونے دکھاتا رہا۔ ہم لوگ کتنی جلدی سوکھ جاتے ہیں۔ وجہ یہی ہے کہ فنکارانہ لگن کو چھوٹی دانشوری پر قربان کر دیتے ہیں اور دانشوری کے تقاضوں کو پورا نہیں کر پاتے۔ بیدی اور منٹو ہی کی مانند عصمت اپنے فن میں ڈوبی رہتی اور ترقی پسند نسخے لکھنے کی بجائے فنکارانہ تخیل کے ذریعہ انسانی تعلقات کے زائیدہ مسائل کا انکشاف کرتی رہتی تو ان کا قلم اتنی جلدی بانجھ نہ ہوتا۔

قرۃ العین حیدر کا دانشورانہ ارتقا رکسی نقطہ پر آکر رکا نہیں، اور انھوں نے اپنی فکر کو کسی آئیڈیولوجی کا اسیر نہیں کیا۔ ان کا ذہن فلسفوں کے فریب کو برابر توڑتا رہا۔ ایک معنی میں تو ان کی تمام تخلیقات فریب شکنی کی ذہنی کیفیت کا بیان ہیں۔ انسانی تماشہ جو اُن کے ناولوں کی رنگ بھومی پر کھیلا جاتا ہے، شروع میں تو بہت ہی معنی خیز نظر آتا ہے لیکن اپنے ختم پر بے معنی انتشار میں بدل جاتا ہے اس مرحلہ پر ناول نگار کے فریب شکستہ ذہن کو کلبیت اور رواقیت کے درمیان انتخاب کرنا پڑتا ہے۔ قرۃ العین حیدر رواقیت کا انتخاب کرتی ہیں۔ دکھ سکھ آرزومندی اور شکستِ آرزو سے بلند

ہو جاتی ہیں۔ ان کی نظر وقت کی نظر بن جاتی ہے۔ کال درشٹا ناول نگار کالی کے اسطور کا روپ دھارن کرتا ہے۔ وقت تہذیبوں، تمدنوں اور انسانوں کو نگلتا رہتا ہے۔ وقت کے اس ہولناک تناظر میں المیہ اور طربیہ اور انسانی مقدر کی ہر کہانی اپنی اہمیت کھو دیتی ہے۔ ایک رواتی فلسفیانہ حزن کے سوا ناول نگار کے پاس کوئی فکری اور جذباتی سرمایہ نہیں بچتا۔ اس فکری اور جذباتی کیفیت کا بیان قرۃ العین حیدر اپنے مخصوص شاعرانہ اسلوب میں کرتی ہیں۔ ان کا ذہن ناول کے ٹھوس حقائق اور شاعری کی تجریدیت کے بیچ جھولتا رہتا ہے۔ دونوں کو ایک کیمیاوی مرکب میں بدل نہیں پاتا۔ یہی ان کی کمزوری ہے۔ شاعرانہ فلسفہ طرازی نستعلیق اور چوکھی فکر کا ضعیف نعم البدل ہے۔ بالزاک ڈکنس اور جارج ایلیٹ اپنی ناولوں میں اکثر مقامات پر انسان اور زندگی کے متعلق دانشورانہ خیال آرائی کرتے ہیں۔ ان کے خیالات میں بڑی دانشمندانہ گہرائی ہوتی ہے۔ زبان نہایت صاف ستھری اور چوکھی ہوتی ہے، اور اسلوب ناول ہی کے اسلوب کا آہنگ لیے ہوتا ہے اور فلسفہ اور انشائیہ کے اسلوب کا سایہ تک پڑنے نہیں دیتا۔ اور یہ سب کچھ اس قدر رسبھتا سے ہوتا ہے کہ ان کی خیال آرائی نہ تو سخن گسترانہ معلوم ہوتی ہے نہ مرکزی کہانی سے لمحۂ گریز۔ خاطر نشاں رہے کہ اس خیال آرائی کا ان اخلاقی پند و نصائح سے کوئی تعلق نہیں جو ہماری ناولوں میں چاروں طرف بکھرے نظر آتے ہیں۔ ناول نگار ب کی دانشوری اور دانشمندی کی پہچان یہی خیال آرائی ہے۔ قرۃ العین حیدر فکر کو شاعرانہ سریت میں گم کر دیتی ہیں جو میری نظر میں فکر کی دشوار گزار منزلوں سے آسان گزرنے اور شاعرانہ زبان اور نام نہاد اساطیر کے پر فریب پیچوں میں پناہ ڈھونڈنے کا ہمارا پرانا طریقہ ہے۔ ہم سمجھتے ہیں کہ ہر قسم کی شاعرانہ خرافات کو نستعلیق دانشمندانہ خیالات پر فضیلت حاصل ہے۔ مغرب میں ناول کی ترقی کا ایک سبب نشاۃ الثانیہ کی عقلیت پسندی اور بورژوا تمدن کی حقیقت پسندی ہے۔ ہمارا شوق ذہن ابہام، سریت اور اساطیر کے اندھیروں سے باہر نکل نہ سکا۔ عقلیت سے بلند ہونے اور بے عقلی کی باتیں کرنے میں بڑا فرق ہے۔ مغرب میں علامت اور اسطور سازی کا عمل عقلی ڈسپلن حاصل

کر کے اس سے ماورا جانے کا نتیجہ تھا۔ ہم نے علامت اور اسطور سازی کو بے عقلی کا پروانہ سمجھا۔ اگر سوچ نہیں سکتے تو شاعرانہ طریقہ پر سوچو کہ شاعرانہ زبان فکر کے فقدان کی پردہ پوشی کا بہترین ذریعہ ہے۔ یہ رویہ جدید نسل کے تمام افسانہ نگاروں کو تباہ کرنے والا تھا اور اس کی تمام ذمہ داری قرۃ العین حیدر کے پر فریب طرز نگارش پر جاتی ہے خود قرۃ العین حیدر کے آرٹ کا یہ کمزور پہلو ہے اور اسی کمزور پہلو پر نئے افسانہ نگاروں نے اپنے افسانوں کی بنیاد رکھی۔ شاعری کے خبط نے اردو میں کسی چیز کو پنپنے نہیں دیا۔

یہ خواب ناک شاعرانہ اسلوب ہی ہے جس نے قرۃ العین حیدر کے ناولوں کو "خیالات" کے ناول یا علم و فضل کے ناول بننے نہیں دیا۔ وہ آلڈس ہکسلے کی طرح علم و فضل کو اپنے افسانوی مواد کا جزو لاینفک نہیں بنا سکیں۔ وجہ یہ ہے کہ ہکسلے کی کلبیت نے سوفٹ ہی کی مانند اس کے ہاتھ میں زہرناک طنز کا ہتھیار دیا تھا جو عالمانہ بیانیہ اور مکالموں کو فکشن کی حدود میں رکھتا ہے اور اسکالرشپ کا تخیلی اور تخلیقی استعمال کرتا ہے۔ دور جدید کے امریکی ناول KINFLICK اور FEAR OF FLYING میں بھی اکاڈیمک اسکالرشپ کے طنزیہ استعمال میں کیسے معنی خیز ابعاد پیدا کیے گئے ہیں۔ جہاں تک تہذیبی فضا بندی کا تعلّق ہے تو مس حیدر کا اسلوب وہاں بھی کوئی تخلیقی کارنامہ انجام نہیں دیتا۔ یعنی بنگال کی تہذیب و تاریخ کا مطالعہ ان کے اسلوب کو کوئی نیا ڈائمنشن عطا نہیں کرتا۔ یہ مطالعہ بھی نمک کی کان میں جا کر نمک ہی بن جاتا ہے حالانکہ ہونا یہ چاہیے تھا کہ اس مطالعہ کا رنگ و آہنگ پا کر ان کی زبان اور اسلوب ایک نئی تازگی اور تخلیقی جہت کی نشاندہی کرتے۔ تہذیبی فضا اسلوب کو کیسے متاثر کرتی ہے اس کی تازہ ترین مثال جان اپڈائک کا نیا ناول SCOOP ہے۔ افریقہ پر لکھا گیا یہ ناول علاقائی فضا کی تصویر کشی میں افریقی اسلامی تہذیب کے عناصر کا ایسا خلّاقانہ استعمال کرتا ہے کہ اپڈائک کا اسلوب اس کے پچھلے خالص امریکی اسالیب سے ایک نئی جہت کی طرف اڑان کرتا نظر آتا ہے۔ دراصل تہذیبی فضا بندی بھی زبان ہی کا کارنامہ ہے۔ اہمیت جزئیات اور تفصیلات کی اتنی نہیں ہوتی جتنی EVOCATIVE یا حاضراتی الفاظ کے استعمال کی ہوتی ہے۔ بیدی اس

گرے واقف ہیں۔ چند الفاظ کے ذریعہ وہ گجرات، راجستھان اور پنجاب کی پوری تہذیبی
فضا کو افسانہ میں کھینچ لاتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ قرۃ العین حیدر تہذیبی فضا بندی کا
غیر معمولی ملکہ رکھتی ہیں۔ یہ ان کی امتیازی صفت ہے۔ اُن کے پاس ان الفاظ کی کمی نہیں
جو ایک مخصوص طبقہ، علاقہ یا خاندان کے تہذیبی مظاہر اور تمدنی اشیاء کے اسم اور امیج
ہیں۔ ان کی یہی صفت اُن کے افسانوں کی اہمیت کی ضامن ہے۔ لیکن "آخر شب کے ہم سفر"
میں تہذیبی فضا بندی گو نہایت دلچسپ اور قابل تعریف ہے، لیکن وہ ناول کا فطری
جزو نہیں بن پائی۔ کبھی کبھی تو وہ ناول کے پیکر سے الگ ہو کر انشائیہ کا رنگ اختیار کر لیتی
ہے۔ شعوری کاوش اور محسوس ڈیزائن بہت واضح ہو جاتی ہے۔ علم تخیل کا جزو بننے کی بجائے
مطالعہ کا پروردہ معلوم ہوتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ قرۃ العین حیدر اتنی سادہ لوح نہیں کہ
اپنا مطالعہ ناول ہی ٹھکانے لگائیں۔ وہ انتخاب کرتی ہیں اور ضروری مواد کا موزوں مقامات
پر تخلیقی استعمال کرتی ہیں اسی لیے وہ اتنا ناگوار معلوم نہیں ہوتا جتنا کہ شاید میری تنقید
سے ظاہر ہو۔ لیکن تہذیبی مواد بہر صورت ناول کی دستاویزیت کا جزو رہتا ہے، آرٹ
کا حصہ نہیں بن پاتا۔ "میرے بھی صنم خانے" اور ان کے افسانوں میں "مقام" کا بیان
تہذیبی فضا کا بیان بھی بنتا ہے۔ وہ ایک کوٹھی اور حویلی کا بیان کرتی ہیں، اور یہ بیان فطری
طور پر ایک تہذیبی فضا کا بیان بن جاتا ہے۔ یہی خصوصیت جوشی اور قاضی عبدالستار
کی ہے۔ اور یہیں یہ نہ بھولنا چاہیے کہ قاضی کا پورا اسلوب رومانی OVER TONES کے
باوجود حقیقت پسندانہ ہے۔ وہ ایک حقیقت پسند فنکار کی طرح چند انسانوں کی کہانی
سناتا ہے۔ اس کی کہانی المیہ ڈرامے کے پلاٹ کی مانند REVERSAL OF FORTUNES
کی دردناکی لیے ہوتی ہے۔ باوجود اس کے کہ قاضی کی کردارنگاری بہت پختہ نہیں، اس کے
کرداروں میں، جیسا کہ فاروقی نے بتایا ہے ایک المیہ بُعد کی نشاندہی بھی کی جا سکتی ہے۔
کہنے کا مطلب یہ کہ قاضی ایک کھرے ناول نگار کے طور پر انسانوں کی کہانیاں سناتا ہے۔
اسی لیے اس کے یہاں فیوڈل سوسائٹی کے گلیمر سے ENCHANTMENT اور
DISENCHANTMENT کا عنصر نہیں ملتا۔ اسی لیے اس کے یہاں یادوں کی بازیافت

کی شعوری کوشش نہیں ملتی جو انتظار حسین کے نوستالجیا کو اکثر و بیشتر خود آگاہ بنا کر اُسے رجعت پسندی کا شکار کر دیتا ہے۔ قاضی کی کہانی فیوڈل سوسائٹی کے عروج و زوال کی کہانی بھی نہیں یعنی عروج و زوال بطور CONTRAST کے پیش نہیں کیے جاتے بلکہ بطور PROCESS کے سامنے آتے ہیں کیونکہ قاضی عروج ہی میں انحطاط کی دیمک کی سرسراہٹ کو دیکھتا ہے۔ دراصل حقیقت پسند تکنک اسے ایسا دیکھنے پر مجبور کرتی ہے۔ قاضی جیتی جاگتی تصویروں کے ذریعہ پوری کہانی بیان کرتا ہے اور بڑی حد تک اپنی ذات کو کہانی سے دور رکھتا ہے۔

قاضی کے برعکس مس حیدر فیوڈل سوسائٹی کے گلیمر کا واشگاف طور پر شکار ہوتی ہیں اور اسی لیے وہ رومانیت اور نوستالجیا سے بلند نہیں ہو پاتیں۔ چنانچہ اس ناول میں تہذیبی فضا بندی شعوری بھی ہے اور رومانی بھی۔ یہ تو حقیقت ہے کہ وہ اتنی فطری اور بے ساختہ نہیں ہو سکتی تھی جتنی کہ یوپی کے گھرانوں کی تہذیب جن سے مس حیدر کا رشتہ قریبی تھا۔ بنگال کی تہذیب کی پیش کش STUDIED ہے اس میں تہذیبی مظاہر کو دکھا کر قاری کو ضیافت طبع کرنے کا عیب بھی پیدا ہو گیا ہے۔ مثلاً ارجمند منزل کے پائیں باغ میں مورتیوں والے تخت، شادی کے کپڑے تیار کرتی ہوئی لڑکیوں اور ناچتی گاتی خادماؤں کا بیان سحر البیان کی یاد تازہ کرتا ہے اور الف لیلوی فضا پیدا کرنے کی ناکام کوشش۔ قاضی ایسی لجلجی رومانیت کا کبھی شکار نہیں ہوتا۔ شعوری تہذیبی فضا بندی کی یہی مصیبت ہے کہ طور طریقوں اور رسوم و رواج کا بیان کہانی اور کردار کے تقاضوں کے تحت نہیں ہوتا بلکہ کہانی کار کے تہذیبی مظاہر کے نمائش کے جذبہ کے تحت ہوتا ہے۔ ایسے اکثر مظاہر ناول میں محض سجاوٹ کا کام کرتے ہیں، سٹیج کا ایسا سین، جس کا ڈرامے سے کوئی رشتہ نہیں۔

یہی کیفیت بنگالی اور غیر بنگالی شاعروں کی بہت سی نظموں، اشعار اور لوک گیتوں کی ہے۔ اُن سے ناول کی تہذیبی چھتنار گھنی بنتی ہے لیکن وہ بہت اثر انگیز ثابت نہیں ہوتے۔ اتنے خون خرابے میں نذر الاسلام کا نوشیابانہ توڑ دو پھوڑ دو والا دھوم دھڑاکا تو

بہت ہی ناگوار معلوم ہوتا ہے۔

بات دراصل یہ ہے کہ پورا ناول آرٹ کے اس CONTROLLING PASSION سے محروم ہے جو فن پارے کی سخت گیر تنظیم کے ذریعہ ان تمام عناصر کو باہر رکھتا ہے جو اسے فنی کل بنانے میں معاون ثابت نہیں ہوتے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ قرۃ العین حیدر ناول نگار سے زیادہ رومان نگار اور داستان طراز ہیں۔ ان کا ذہن ناول نگاری کے ڈسپلن کو قبول نہیں کرتا۔ بظاہر تو ان کے یہاں ناول کا ڈھانچہ خاصا کسا ہوا نظر آتا ہے۔ پلاٹ اور ذیلی پلاٹ بھی ہوتے ہیں۔ کرداروں کی بھی ریل پیل ہے۔ واقعہ نگاری، پس منظر اور مکالمے بھی ہیں لیکن ان سب کی طرف ان کا رویہ ناول نگار کا نہیں، جدید طرز کے رومان نویس کا ہے۔ اوّل تو یہ کہ ان کا دائرۂ عمل بہت محدود ہے۔ ایک ہی طبقہ کے ایک ہی جیسے کرداروں کے ایک ہی جیسے تعلقات کا بیان ہے۔ یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ مس حیدر کے یہاں کردار نگاری سوانحی تکنک کا زیادہ استعمال کرتی ہے اور کہانی مختلف کرداروں کی سوانحی تاریخ کے مواد سے ترکیب پاتی ہے۔ یہ وہی طریقہ ہے جو فیشن ایبل عورتیں شام کی چائے پر اپنے شناساؤں یا سوشیل اسکنڈل پر گپ بازی کے لیے استعمال کرتی ہیں۔ بے شمار لوگوں کا ذکر ہوتا ہے اور ان کے آپس کے تعلقات سے بے شمار کہانیوں کے تانے بانے خود بخود بنتے چلے جاتے ہیں۔ نہ تو ان کرداروں میں کوئی گہرائی ہوتی ہے نہ ان کے باہمی تعلقات میں کوئی اخلاقی اور نفسیاتی معنویت۔ بس جوڑ توڑ کی حیرت ناکیاں ہوتی ہیں جو بالآخر ہر گپ بازی اور سکنڈل مونگرنگ کی طرح تھکا دیتی ہیں۔ یہ قدرت کا کیا ستم ظریف کھیل ہے کہ مس حیدر کا آرٹ اس طبقہ کے آرٹ دشمن سوشیل گاسپ طریقۂ کار کے اثرات سے بچ نہ سکا جس کی عکاسی کا آغاز انھوں نے کالج گرل کے FASCINATION کے تحت عنفوان شباب میں کیا اور وقت گزرنے کے ساتھ گو ان کا نقطۂ نظر زیادہ تنقیدی بنا لیکن ان کے فنکارانہ طریقۂ کار میں کوئی اہم تبدیلی نمایاں نہیں ہوئی۔ کردار نگاری بھی ابھی سوانحی ہے۔ رومانوں کا ہیرو وِٹنگ انداز لیے ہوتے ہے۔ کردار ہی ابلق گھوڑوں کے شہ سواروں کی صورت میں سامنے آتے ہیں اور مہم سازی

کرتے ہیں ۔ اس ناول میں مہم سازی برطانوی سامراج کے خلاف دہشت پسندی کا
روپ دھارن کرتی ہے ۔ مس حیدر کرداروں کے اندرون میں کبھی نہیں جھانکتیں اُن کے
عمل کا بیان کرتی ہیں ۔ وہ یہ نہیں بتاتیں کہ بم پھینکنے کی رات کردار کے ذہن پر کیا بیتی ہے
وہ صرف اس کی حرکات و سکنات پر نظر رکھتی ہیں ۔ یہ طریقہ کار سنسنی خیز ناول نگاری کا
ہے جس طرح سراغ رسانی کے قصّوں میں قتل پر کوئی روتا نہیں ، اسی طرح سنسنی خیز ناول
میں TOUGH GUYS کے اندرون میں کوئی جھانکتا نہیں ۔ ایسا کرنا ناول کی SPIRIT
کے خلاف ہے ۔ لیکن سنسنی خیزی اور مہم جوئی کا بیان مس حیدر کے بس کا روگ نہیں ۔ وہ
ڈرائنگ روم اور کلب اور گھریلو سرگرمیوں کے علاوہ کسی اور نوع کی واقعہ نگاری پر
قادر نہیں ۔ جنگ ، فساد ، مہاجرین کے قافلے ، شہروں اور بستیوں کی تباہی تو خیر بہت
بڑی بات ہے ، اور اپنے بیان کے لیے ٹالسٹائی ، ستاں دال ، اور ڈکنس کا رزمیہ تخیل چاہتی
ہے اور اردو فکشن میں اس تخیل کی تھوڑی بہت کارفرمائی بیدی ، منٹو اور غلام عباس
میں نظر آتی ہے ۔ مس حیدر کے یہاں تو سڑکوں ، بازاروں ، چوراہوں اور چوپالوں کے مرقعے
بھی نہیں ملتے ، یہ کتنے تعجّب کی بات ہے کہ تہذیبی فضا بندی کے باوجود ان کے یہاں
کوئی گاؤں اور کوئی شہر اس طرح جاگتا ہوا نہیں ملتا جس طرح مثلاً بیدی کے یہاں پنجاب
کا گاؤں یا منٹو کے یہاں بمبئی اور امرتسر ، اس کا مطلب یہ نہیں کہ مس حیدر کے یہاں منظر
نگاری نہیں ہے ، ہے اور بہت شاندار ڈھنگ کی ہے ۔ لیکن اس کا دائرہ بہت محدود ہے ،
کمی کا احساس اس وقت ہوتا ہے جب وہ اپنے مخصوص دائرہ سے باہر نکلتی ہیں ۔ کوٹھی ،
کلب اور سول لائینز میں ان کے جوہر کھلتے ہیں ۔ سڑکوں بازاروں اور شہروں میں وہ
بے چینی محسوس کرتی ہیں ۔ چنانچہ پولیس سے جھڑپ ، فساد اور ہنگاموں کا بیان ان سے
نہیں ہو پاتا ۔ ایسے موقعوں پر وہ صحافتی بیانیہ کا سہارا لیتی ہیں ۔ پولیس چوکی پر حملہ کرنے
کے واقعہ کو چند سطروں میں لبطور خبر کے بیان کر دیتی ہیں ۔ یہ فنکارانہ عجز ہے ۔ ہنرمندی کا
تقاضا یہ تھا کہ ناول کے فارم سے ان تمام عناصر کو دور رکھا جائے جن سے فنکار کا تخیل عہدہ برآ
نہیں ہو سکتا ۔

یہی فنکارانہ عجز کردار نگاری میں بھی نظر آتا ہے۔ اوّل تو انھوں نے کردار ایسے لیے
ہیں جو مختلف تہذیبوں اور سیاسی رجحانات کے نمائندہ ہیں۔ یہ کوئی بری بات نہیں کہ
ناول کے زیادہ تر ذیلی یا ثانوی کرداروں کا سپاٹ، یا TYPICAL ہونا ناگزیر ہے۔
ناول میں صرف مرکزی کردار ہی گول اور منفرد ہوتے ہیں، لیکن مس حیدر کے یہاں ایک
بھی منفرد کردار نظر نہیں آتا۔ ہر کردار کسی رویّے کا نمائندہ ہے۔ مثالی کرداروں کی اس بھرمار
کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ پوری ناول کا آہنگ تمثیلی بن گیا ہے۔ تمثیل حقیقت کا آئینہ نہیں بلکہ
مصنّف کے ذہن کا عکس ہوتا ہے۔ حقیقت پسند ناول کا اگلا قدم علامت پسندی کی
طرف ہوتا ہے۔ تمثیل کی طرف رجعت تو ناول کے فن کا انحطاط ہے۔ پھر مس حیدر کے لگ
بھگ سبھی کرداروں میں ایسی تبدیلیاں آتی ہیں جو فنّی اور نفسیاتی دونوں اعتبار سے
ناگوار ہیں۔ فنّی اعتبار سے تو اس لیے کہ سپاٹ اور نمائندہ کردار کا وصف ہی یہی ہے کہ
وہ جیسا ہے آخر تک ویسا ہی رہے۔ ڈرامہ اور ناول کے تمام نمائندہ کردار اسی
اصول کے پابند رہتے ہیں۔ اس اصول کی خلاف ورزی فنکارانہ سقم ہے لیکن مس حیدر
بھی کیا کرتیں کہ ان کے تمام مرکزی کردار بھی شروع سے مثالی تھے بہر حال وہ تبدیلیوں
سے گزرتے ہیں۔ چونکہ کرداروں میں انفرادیت نہیں اس سبب سے ان تبدیلیوں کی
کوئی نفسیاتی وجوہات بھی نہیں۔ تبدیلی کا سبب اتفاقات ہیں، اور اتفاقات خارجی قوتوں
یعنی کہانی کے واقعات، یعنی پلاٹ کے زائیدہ ہوتے ہیں۔ روزی دہشت پسندوں کے
ساتھ پولیس پر حملہ کرتی ہے۔ زخمی ہو کر اسپتال جاتی ہے۔ وہاں اسے کوئی لکھپتی مل جاتا
ہے اس سے شادی کر کے وہ بدل جاتی ہے۔ پرنخوت نمائشی عورت بن جاتی ہے۔ لگ
بھگ سبھی کردار ایسی تبدیلیوں سے گذرتے ہیں۔ مس حیدر کردار نگاری کو پلاٹ پر
قربان کرتی ہیں اور ناول نگار کی سطح سے گر کر کہانی کار کی سطح پر آجاتی ہیں جو دوسرے
درجہ کے فنکاروں کی پناہ گاہ ہے۔

یہیں پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا واقعی مس حیدر نے چشمۂ شعور کی تکنیک کا صحیح

استعمال کیا ہے؟ یہ تکنک نفسیاتی دروں بینی کا بہترین ذریعہ ہے، لیکن جیسا کہ میں پہلے کہہ چکا ہوں مس حیدر کرداروں کے اندرون میں نہیں جھانکتیں۔ جب ایسے مواقع آتے ہیں تو پھر وہ آپ بیتی کا سہارا لیتی ہیں۔ یعنی جو کچھ بیت گیا ہے اس کا بیان کرتی ہیں، جو کچھ بیت رہا ہے اس کا نہیں۔ اور دونوں میں بہت فرق ہے۔ بڑی سے بڑی بپتا بھی وقت گذرنے کے بعد ایک دلچسپ گفتگو بن جاتی ہے۔ اسی لیے بڑے ناول نگار کی نظر کردار پر جو کچھ بیت رہی ہے اس کے نازک سے نازک پہلو پر رہتی ہے۔ کیونکہ جذباتی فشار کے شدید ترین لمحوں ہی میں کردار چند اہم فیصلے کرتا ہے۔ یہی وہ اندرونی تبدیلی ہے جس سے گذر کر کردار نشو و نما پاتا ہے۔ یہیں پر اس کی انفرادیت اپنا لوہا منواتی ہے۔ قاری جانتا ہے کہ کردار جو کچھ بنا وہ کیوں اور کیسے بنا؟ کون سے جہنم زار میں وہ خاک ہوا یا کندن بنا۔ یہ کام بیدی اور منٹو نے مختصر افسانہ کے کینواس پر کیا ہے جوان کے جینئس کی نشانی ہے۔ مس حیدر سے یہ کام طول وطویل ناولوں میں نہیں ہوسکا۔ وجہ یہ ہے کہ ان کا فنی شعور ہی ناقص ہے۔ وہ اتنی سی بات نہ جان سکیں کہ کردار جب آپ بیتی اور اعترافات کے ذریعہ اپنی اندرونی کشمکش کا بیان کرے گا تو اس کا RATIONALIZATION سے بچنا مشکل ہوگا۔ کال ورشتا کی نظر کا کیا فائدہ جب کہ ناول نگار کا ہمہ بیں نقطہ نظر اپنا ابتدائی اور بنیادی فرض بھی پورا نہیں کرتا اور ظاہر و باطن اور حقیقت اور دکھاوے کے فرق کو بھی تجزیاتی عمل سے نہیں گذارتا۔

مس حیدر یہ تو دکھاتی ہیں کہ کھرا کھوٹا ثابت ہوا۔ لیکن یہ دیکھ نہیں سکتیں کہ کھرے میں کھوٹ کے عناصر شروع سے موجود ہوتے ہیں۔ وہ ڈھال کی دو رُخ دیکھتی ہیں حالانکہ اچھا کردار ہیرے کی طرح پہلو دار ہوتا ہے۔ وہ شروع ہی سے ہماری دلچسپی کا مرکز ہوتا ہے کیونکہ وہ اپنی شخصیت کے مختلف اور متنوع پہلوؤں کو آہستہ آہستہ بے نقاب کرتا جاتا ہے اور خارجی اور داخلی کشمکش سے گزر کر جذباتی بحرانوں میں گھر کر، اسے رد اور اسے قبول کرکے، چند باتی فیصلوں کے نتائج بھگت کر، اخلاقی فیصلوں کی ذمہ داری قبول کرکے، ہر نئی صورت حال میں نئے طرزِ عمل کے انتخاب کی کڑی آزمائش سے گذر کر، وہ پیچیدہ اور

پہلودار شخصیت اختیار کرتا جاتا ہے۔ مس حیدر کا کوئی بھی کردار اس کسوٹی پر پورا نہیں اترتا وجہ یہ ہے کہ وہ کرداروں کو CONCIEVE ہی غلط طریقہ پر کرتی ہیں۔ قاضی عبدالستار کی کردار نگاری کے چند کمزور پہلو ہیں لیکن قاضی کے کرداروں کے CONCEPTION میں ہی ایک ٹریجک ڈائمنشن موجود ہوتا ہے۔ مس حیدر کے گلیمر بھی ہیرو اس سے محروم ہوتے ہیں۔ در اصل مس حیدر اپنے ہینڈسم لڑکوں اور اپنی خوبصورت لڑکیوں کی طرف جو کشش محسوس کرتی ہیں ناول کا قاری محسوس نہیں کرتا۔ یعنی مس حیدر قاری کو قائل کرنے کے بجائے اس سے تقاضا کرتی ہیں۔ کردار کے متعلق ایسا ضروری مواد فراہم نہیں کر پاتیں کہ قاری ان کی شخصیت میں دلچسپی لے، صرف اپنی ذاتی پسند، اپنی آہ اور واہ، زبان کی "ہائے اللہ" والی کیفیت کے زور پر وہ سمجھتی ہیں کہ قاری بھی انہی کی طرح بے انتہا مرعوب ہوگا۔ یہ کچھ نہ دے کر بہت کچھ مانگنا ہے اور ایسی زبردستی آرٹ کی دشمن ہے۔

کردار آتے جاتے رہتے ہیں، ملتے جلتے رہتے ہیں، ایک دوسرے سے تعلقات بھی قائم کرتے ہیں، لڑتے جھگڑتے اور بچھڑتے بھی ہیں۔ لیکن یہ سب کچھ ایک تیز رفتار فلم کی مانند ہوتا ہے۔ گہرائی اور گیرائی کہیں پیدا نہیں ہو پاتی۔ ناول نگار اور کردار سب عجلت میں ہیں کیونکہ کم صفحات میں وقت کے طویل سفر کو طے کرنا ہے جو دوسری جنگ عظیم کے آغاز سے بنگلہ دیش کے وجود میں آنے تک پھیلا ہوا ہے۔ نتیجہ یہ ہوا ہے کہ مس حیدر وہ فضا تعمیر نہیں کر پائیں جس میں ناول نگار کرداروں کو اور کردار ایک دوسرے کو اور خود کو سمجھ پائیں THINGS HAPPEN TO THEM واقعات ان کی زندگی میں رونما ہوئے ہیں، لیکن شخصی اور تاریخی واقعات کی کوئی اہمیت نہیں تا وقتیکہ وہ کردار کی تفہیم کے لیے معنی خیز ثابت نہ ہوں۔ ایسے معنی خیز واقعات کی ایجاد ہی تخلیقی تخیل کی پہچان ہے۔ ایسے واقعات کا شدید فقدان مس حیدر کے تخیل کی تخلیقی طاقت کو مشتبہ بناتا ہے اور اس خیال کو تقویت دیتا ہے کہ بنیادی طور پر وہ سوشیل گاسپ رائٹر ہیں جن کے اسلوب کی شوخی و طراری، غنائیت اور شاعری اس کے صحافتی کردار کا مہین نقاب ہے۔ ان کی ناولٹ "چائے کا باغ" میں شوہروں اور مردوں کو بدلنے والی راحت کاشانی کی پوری کہانی زرینہ بیان کرتی ہے جو کافی پیتی، شال کو ادھر ادھر

اپنے گرد لپیٹتی، گلا صاف کرتی، فسانۂ عجائب کی زبان میں داستان طرازی کرتی جاتی ہے۔ قاری بگڑ بڑا جاتا ہے کہ راحت کاشانی کب کہاں کس کے ساتھ کیوں تھی۔ اور خاطر نشان رہے کہ سماجی سکنڈل اسی وقت دلچسپ معلوم ہوتے ہیں، جب آدمی افراد قصہ و جانتا ہو۔ زرینہ کی طول وطویل تقریر اس مفروضہ پر قائم ہے کہ جنھیں وہ جانتی ہے انھیں ہم بھی جانتے ہیں اور اگر نہیں جانتے تو ایک دو تعارفی اشارے کافی ثابت ہوں گے یہ پورا طریقۂ کار قصہ گوئی اور کردار نگاری کے فنی اصولوں کے خلاف ہے۔ آخری نصف حصہ میں کرداروں کی باہمی گفتگو کے ذریعہ، خطوط کے ذریعہ، ڈائری کے ذریعہ دوسرے کرداروں کی خیر و عافیت یا آفات و تلافیٔ مافات کی خبر رسانی کی گئی ہے۔ ان ذریعوں سے لوگوں کی حرکات و سکنات اور اعمال کا پتہ چلتا ہے، لیکن کردار ابھر کر سامنے نہیں آتے، کیونکہ ان ذریعوں میں نفسیاتی تجزیہ کی گنجائش نہیں ہوتی، نہ ہی اس صورتِ حال کو بیان کرنے کی استعداد ہوتی ہے جو کردار کے جذباتی رویّہ اور اس کے اعمال کا تعین کرتی ہے۔ یہ سب خرابیاں ناول کی تکنک پر عبور نہ ہونے کا نتیجہ ہیں۔ اس سے ناول میں بڑی بدسلیقگی بھی پیدا ہوتی ہے۔ اس کی بدترین مثال ناول میں اوما دیوی کے سامنے ریحان الدین احمد کا اپنی پچھلی سرگذشت کو بیان کرنے کا واقعہ ہے۔ ریحان الدین اور اوما دیوی دونوں انڈر گراؤنڈ انقلابی تحریک سے وابستہ اوپری طبقہ کے لوگ ہیں۔ یہ دونوں یہ خبر سن کر بھونچکے رہ جاتے ہیں کہ کل کے دہشت پسند ہنگامے میں ان کے دو ساتھی مارے گئے ہیں۔ چند ہی لمحوں بعد وہ اس ہنگامے کو اور اپنے مرے ہوئے ساتھیوں کو آپس کی اس طویل گفتگو میں بھول جاتے ہیں جس میں ریحان الدین احمد اپنی سوانح حیات بیان کرتے ہیں (کیا مس حیدر سے یہ ممکن نہیں تھا کہ مرے ہوئے ساتھیوں کے غم میں ان دونوں کو دو منٹ خاموش رکھتیں: ــــ کائنات کا غم، وقت کی سفّاکی، زندگی کی بے معنویت کا بیان تو ان کے دائیں ہاتھوں کا کھیل ہے، یہ کھیل یہاں زیادہ برمحل تھا۔ اس سے ڈرامائی تاثر پیدا ہوتا اور اوما دیوی اور ریحان الدین احمد جو اپنے مرے ہوئے ساتھیوں کو دو ہی لمحوں میں فراموش کر گئے، کم از کم اس سنگ دلی اور کمینہ پن سے بچ جاتے جو ان کے کردار کا جزو نہیں بلکہ

ناول نگار کے بے ڈھنگے پن اور خام تکنک کی زائیدہ ہے۔ فارم اور تکنک درست نہ ہو تو کردار اور مواد سب کچھ غارت ہوتا ہے۔ "سیتا ہرن" میں بھی سیتا پر ایک پہاڑ ٹوٹ پڑا ہے۔ سیتا کے شوہر اور اس کے بیٹے راہل کے باپ جمیل نے امریکہ میں دوسری شادی کرلی ہے اور یہ خبر جمیل کی بہن بلقیس سیتا کو فون پر سناتی ہے۔ پھر شام کو ڈرامنگ کلب میں مدرار الکشش کی ریہرسل ہو رہی ہے۔ محض سوفسطائیت کے تحت اس ریہرسل میں بلقیس کو اتنا آرٹی طریقہ پر مشغول پایا گیا ہے کہ گویا ستیا کی مصیبت کا کوئی وجود ہی نہیں۔ یعنی یہ حادثہ ہوا ہی نہیں۔ یہ بے دردی پھر بلقیس کے کردار کا جزو نہیں، لیکن ناول نگار کی کوتاہی کی پیدا کردہ ہے۔ تھیٹر کی آرٹی فضا میں وہ ایسی گم ہوئیں کہ سیتا کی زندگی کے سب سے اہم واقعہ کی طرف سے بے پروا ہوگئیں۔ سیتا کی تنہائی کو ڈرامائی طور پر پیش کرنے کا نتیجہ یہ ہوا کہ بلقیس کا کردار مصنوعی بن گیا۔ بلقیس کا ناٹک میں انہماک قاری کے ذہن پر یہ اثر چھوڑتا ہے کہ آرٹ میں وہ اس قدر مشغول ہے کہ زندہ لوگوں کے ڈرامے کی طرف وہ بے اعتنا ہوگئی ہے۔ یہ صورتحال ایسی پیچیدہ بھی نہیں تھی کہ اس سے عہدہ برآ نہ ہوا جا سکے۔ لیکن مس حیدر انسانی ڈرامے کو ڈرامائی ریہرسل پر قربان کرتی ہیں۔ ممکن ہے آپ کہیں کہ بلقیس اور سیتا کی ملاقات جذباتی اور مس حیدر جذباتیت سے گریز کرنا چاہتی تھیں تو پہلی بات تو یہ کہ مس حیدر کی سب سے بڑی کمزوری ان کی جذباتیت ہی ہے۔ وہ کرشن چندر اور عصمت چغتائی سے بھی زیادہ جذباتی واقع ہوئی ہیں، اور دوسری بات یہ ہے کہ بلقیس اور سیتا کا اس سانحہ سے متعلق انسانی سطح پر بات چیت کرنا اگر جذباتی بنتا تو بھی کوئی مضائقہ نہیں تھا کہ عورت کی ازلی مظلومیت پر آنسو بہانا اتنا برا نہیں جتنا کہ اس کی طرف ایک غیر جذباتی ڈرامائی پوز اختیار کرنا۔

اور یہاں پر میں مس حیدر کے آرٹ کے کمزور ترین پہلو پر انگلی رکھنا چاہتا ہوں۔ مس حیدر کا پورا النانوی مواد ایسا ہے کہ انہیں ROMNICISE, DRAMATIZE, SENTIMENALIZE کیے بغیر چارہ نہیں۔ اوپری طبقہ کے گلیم کو وہ رومانی بناتی ہیں۔ اس طبقہ کے افراد کی زندگی میں کوئی ڈراما نہیں ہے لہٰذا ان کے سیدھے سادے

اور معمولی اعمال کو DRAMATIZE کیے بغیر دلچسپ بنانا ممکن نہیں۔ چونکہ اس طبقہ کے افراد کا ان کا تصور نہ تو حقیقت پسندانہ ہے، نہ المیہ نہ طربیہ، لہٰذا اس کے سکھ میں نہ طربیہ کا عنصر ہے، نہ دکھ میں المیہ کا، نہ آپس کے تعلقات میں جذباتی کشیدگی، رنجش، تناؤ ٹکراؤ، بغاوت، شدید محبت اور شدید نفرت کی پیدا کردہ وہ صورتحال جو حقیقت پسندانہ اسلوب سے اظہار بیان کے نت نئے اور متنوع سانچوں کا مطالبہ کرتی ہے۔ لہٰذا جذباتیت سے کام لینا پڑتا ہے۔ غریب اور متوسط طبقہ کے لوگوں کی طرف، غریب اور دین دار عورتوں اور مردوں کی طرف بھی اسی جذباتیت سے کام لیا جاتا ہے۔ یہ وہ معائب ہیں جو کسی بھی فن پارے کو پنپنے نہیں دیتے۔

اوّل تو یہ کہ ناول زنانہ کرداروں سے بھرا ہوا ہے۔ ریحان الدین احمد کے ساتھ کوئی مرد نہیں، وہ خوبصورت عورتوں میں گھرے ہوئے ہیں اور ناول ان عورتوں ہی کی کہانی بنتا ہے۔ چونکہ یہ کہانی بھی آدرشوں اور رشتوں کے ٹوٹنے اور من پسند آدرشوں اور شوہروں کو نہ پانے، لہٰذا سماج اور شوہر سے نبھاؤ کرنے، گویا قدروں اور جذبات کے بغیر جینے، یعنی بالآخر سماج اور شوہر سے ایک غیر اطمینان بخش اور کھوکھلی مفاہمت کی کہانی بن جاتی ہے، اس لیے سماجی ہولناکیاں، فساد، جنگ، تشدد بھی تاریخ کے اوراق میں جگہ پاتے ہیں، کرداروں کی زندگی کے بھیانک تجربات نہیں بن پاتے۔ یعنی یہ محسوس نہیں ہوتا کہ ایک بھری پُری زندگی، ایک پہلودار کردار، ایک شہر آرزو سیاسی بھونچال سے تباہ و برباد ہوا۔ چنانچہ بنگلہ دیش کے مکتی آندولن میں نواب قمر الزماں کے پورے خاندان کا بے دردانہ قتل، یا ایسے ہی دوسرے واقعات پلاٹ کا حصہ بنتے ہیں کردار کا نہیں۔ فرد کی موت کا المیہ مرگ انبوہ میں گم ہو جاتا ہے۔ واقعہ اپنی ہولناکی کھو بیٹھتا ہے۔ مس حیدر یہ نہیں جانتیں کہ ہولناکی کا بیان کردار کے توسط ہی سے ہوتا ہے افسانہ نگار کے زورِ قلم کے ذریعے نہیں، کہ زورِ قلم ہولناکی کی فضا بندی میں صرف ہوگا۔ جیسا کہ ہوا ہے اور شاعری اور خطابت سے وہ اثر پیدا نہیں کیا جا سکتا جو بھرے پرے انسان کو بے محابا تشدد کے ہاتھوں غارت ہوتے ہوئے دکھانے سے پیدا ہوتا ہے۔ بھرے پُرے انسان کا قتل ہی ہولناکی کے بیان میں قساوت اور

بے رحمانہ خونریزی کے عنصر کو جو آرٹ کی جمالیات کا دشمن ہے اور جس سے افسانہ قتل کی نہیں قصابی کی کہانی بنتا ہے، فن کے دائرے سے باہر رکھتا ہے۔ ہولناکی کردار کی آنکھ میں اور قساوت خارجی واقعہ میں ہوتی ہے۔ اگر کردار جاندار نہیں، پرچھائیں ہے تو ہولناک واقعہ کا بیان محض قساوت کا بیان بن جانا ناگزیر ہے وہ افسانے جن میں فسادات کی خونریزی کا خونچکا بیان ہے ان میں کردار محض نام اور پرچھائیاں ہیں۔ فسادات پر سب سے ہولناک افسانہ منٹو کا "گورمکھ سنگھ کی وصیت" ہے جس میں تمام افسانہ میں خون کا ایک قطرہ نہیں ٹپکتا اور جب قاتلوں کی سفاک ٹولی گھر کے دروازے کے قریب پہنچتی ہے تو افسانہ ختم ہو جاتا ہے۔ یہ آرٹ ہے تخیل کا اعجاز ہے۔ آرٹ جب عظیم اور مکمل ہوتا ہے تبھی زندگی کے اسرار بے نقاب کرتا ہے۔ معمولی آرٹ معمولی باتیں ہی بیان کرتا ہے۔ اسی لیے آرٹ کی آخری کسوٹی فنی ہی ہوتی ہے کہ اعلیٰ ترین فن پارہ ہی عمیق ترین اسرار حیات کے انکشاف کی استعداد رکھتا ہے اور زندگی اور ادب کی مکتبی تنقید کی پیدا کردہ ثنویت کو وحدت میں بدلتا ہے۔ مس حیدر نے گوشت پوست کے کردار تخلیق کیے ہوتے تو ان سے خون کبھی ٹپکتا۔ پرچھائیوں کی موت محض خبر ہے۔ چنانچہ پھر "بیانیہ" گفتگو اور رپورتاژ میں بدلتا ہے۔ واقعہ کا بیان واقعہ گذرنے کے بعد دوسروں کی زبانی ہوتا ہے۔ اب ناول نگار کے پاس سوائے اس کے اور کیا رہ جاتا ہے کہ دیپالی سرکار کے رد عمل کو شاعرانہ اور المناک فضابندی کے ذریعہ پیش کرے۔ نواب قمر الزماں کا خاندان جس ہولناکی سے گذرا ہے اس کا بیان تمام سیاسی صورتِ حال کے خلاف ایک زبردست الزام بن سکتا تھا۔ خون میں لتھڑی انسانیت کا اندھی سیاست کے خلاف آخری احتجاج۔ کردار کی تعمیر ایک شہر آرزو کی تعمیر ہے اور اس کی تاراجی کا منظر ایک شہر کی تباہی جتنا ہی ہولناک ہے مس حیدر نے اس تاراجی کا منظر نامہ نہیں لکھا۔ واقعات سننے کے بعد دیپالی سرکار کے دل کی ویرانی اس منظر نامہ کی نعم البدل نہیں بن سکتی۔ کیونکہ ایک فرد کے المیہ کو دوسرے فرد کی ٹھنڈی سانسوں کے ذریعہ نہیں بلکہ المیہ صورت حال کی تمام پنہائیوں کو سمیٹ کر ہی بیان کیا جا سکتا ہے۔

اگر مس حیدر کسی ایک گھر اور ایک کردار کو مرکز میں رکھتیں اور اسے گردوپیش کی تیزی سے اور بھیانک طور پر بدلتی سیاسی اور سماجی زندگی کا نشانہ اور پیمانہ بناتیں تو کردار، کہانی اور واقعات میں زیادہ گہرائی اور پہلوداری پیدا ہوتی۔ خاندانی کرانکل کی تکنک شاید زیادہ معاون ثابت ہوتی۔ ہاؤسنگ سوسائٹی اسی لیے ان کی نہایت ہی شاندار کہانی ہے کہ یہ ایک خاندان کی کہانی کو مختلف نسلوں کے کرداروں کے ذریعے بیان کرتی ہے۔ "آخرِ شب کے ہم سفر" میں مختلف گھرانوں سے آئے ہوئے مختلف کرداروں اور پھر ان کے بچوں کے بچوں کو وہ سنبھال نہیں پائیں۔ بہت سے کردار ناول کے نصف کے بعد اپنی اہمیت کھو دیتے ہیں۔ خود ناول نگار کی دلچسپی ان میں کم ہو جاتی ہے اور نئے کردار اور ان کے تجربات اس کی دلچسپی کا مرکز بنتے ہیں۔ نصف کے بعد ریحان الدین احمد روزی اور ماد یوی کی جگہ یاسمین اور دوسرے کردار لے لیتے ہیں۔ وقت کے اس چکر میں انہیں بہت سوں کو موت کے گھاٹ اتارنا پڑتا ہے اور بہت سے نئے کرداروں کو جنم دینا پڑتا ہے۔ ناول نگار اب وقت، خدا اور کالی کا رول ادا کرتا ہے۔ اتنے سب جوان بوڑھے ہوئے، بوڑھے بیماری یا فساد میں مر گئے۔ نئی نسل پیدا ہوئی۔ ملک تقسیم ہوئے۔ تہذیبیں فنا ہوئیں، زمانہ بدلا، ڈھاکہ، کلکتہ، لندن، ماسکو، نیویارک اور ٹری نیڈاڈ کی سرحدیں سمٹیں۔ ڈھاکہ کے ایک اعلیٰ مذہبی خاندان کی لڑکی رقاصہ بنی، ایک انگریز سے شادی کی جو GAY ثابت ہوا۔ اس کی لڑکی امریکہ میں پلے بائے کے صفحات پر اپنی برہنگی کے ساتھ چمکی۔ سندربن کے رومانس میں ریحان الدین احمد دیپالی سرکار کا بوسہ تک نہیں لیتے۔ اور ناول کے آخر میں تو گے کلب، لزبین کلب اور ڈرگ کا سماج پیدا ہو جاتا ہے۔ سوال یہ تھا کہ ناول نگار وقت اور تمدن کے اس بہاؤ کو کیسے سمیٹے اور کونسا نقطۂ نظر اپنائے کوئی اخلاقی پیمانہ اب کام کا نہیں رہا۔ انسانی تماشہ کا ایک جزو بن کر بھی اس تماشہ کو دیکھا نہیں جا سکتا۔ زمان و مکان اور اخلاقیات و سیاسیات سے بلند ہو کر اس انسانی المیہ طربیہ کو ایک کال درشٹا کی نظر ہی سے دیکھا جا سکتا ہے۔ اسی سبب سے مس حیدر کالی کے اسطور کا سہارا لیتی ہیں۔ ایلیٹ کی بات یہاں کتنی صحیح معلوم ہوتی ہے کہ وہ انتشار

جس سے جدید دور عبارت ہے، اس کی تفسیر اسطور ہی سے ممکن ہے۔ اتنے سب واقعات
اور بکھرے ہوئے مواد کو حقیقت پسند تکنک سے سنبھالنے میں یہ خدشہ تھا کہ ناول ٹرولوپ
کے ناولوں کی مانند متعدد طبقات کی زندگی کی دستاویز بن جاتا جس کی جدید شکل ٹیلی ویژن
سوپ اپیرا ہے۔ واقعات کی کثرت تو ہوتی لیکن کوئی مرکزی تھیم ابھر کر سامنے نہ آتی۔ ناول
میں مرکزی تھیم بنگال کی مناسبت سے بھیروی یا کالی کے اسطور کے ذریعہ ابھارنے کی کوشش
کی گئی ہے، لیکن یہ اسطور بھی ناول کے مواد کی تنظیمی علامت نہیں بن پایا۔ اسطور وقت کی
علامت بن گیا جو افراد اور قوموں اور تمدنوں کو پیدا کرتا اور کھاتا ہے۔ یہی علامت ناول نگار
کا نقطہ نظر بن گئی۔ یعنی فنکار جو پہلے انسانی تماشہ میں شریک تھا اس تماشہ کے انتشار میں
بدلتے ہی اس سے بلند ہوگیا۔ ہیومنزم اس طرح ماورائیت میں مبتدل ہوگیا، فنکار کی
آنکھ کا وقت کی آنکھ میں بدلنا، زمین جو انسانی ڈرامے کی رنگ بھومی ہے اس سے بلند
ہو جانا، انسان مٹ کر سنت یا ساونت بنتا ہے۔ ناول کے آغاز کا آئیڈیالزم اس طرح
ناول کے اختتام کے TRANSCENDENTALISM پر منتج ہوتا ہے۔ دنیا کو بدلنے
کا آدرش جب پاش پاش ہوتا ہے تو آدمی سنت یا ساونت کی ٹھہری ہوئی نظر سے، فلسفیانہ
رواقیت کی زائیدہ لاتعلق شانت ذہن کی بہجتا، الحزنیہ دردمندی سے اس ناٹک کو دیکھتا
ہے جس میں کوئی عقلی نظم و ضبط، کوئی قدری نظام، اور اسباب و علل کا کوئی رشتہ نہیں
رہا۔ ناول کے واقعات کا کوئی منطقی انجام اس نقطہ نظر کی تشکیل پر ہوتا ہے۔ اس سے
اگلا قدم خاموشی ہے۔ انتشار کا شاہد بننے کا انکار۔ جن واقعات کے متعلق کوئی قدری اور
اخلاقی فیصلہ ممکن نہیں ان کا شاہد بھی کیوں بنا جائے۔ گویا اس دنیا سے منھ پھیر لینا جو آرٹ
کا موضوع بننے کی، فن میں ڈھلنے کی استعداد تک کھو چکی ہے۔ فن زندگی کی تفسیر ہے۔ کائنات
کو معنی عطا کرتا ہے۔ لیکن اگر حیات و کائنات میں ایسا انتشار ہے کہ تفسیر ممکن نہیں رہی۔
معنی دیے نہیں جا سکتے، تو ناول کا وہ فارم بھی کارآمد نہیں رہا جو زندگی کی فلسفیانہ تفسیر
کا کام کرتا رہا تھا۔ گویا ناول نگار کو اب ناول سے بھی ماورا جانا ہے۔ ایسا فارم تخلیق
کرنا ہے جو انتشار کو جمالیاتی تجربے میں بدلے۔ ایسا جمالیاتی تجربہ جو پُر انتشار دور میں

جینے کا چلن اور حوصلہ عطا کر سکے۔ گویا مس حیدر کو ''آخرِ شب کے ہم سفر'' کو ناول کے اختتام کے بعد ہی شروع کرنا چاہیے تھا کہ اپنی موجودہ صورت میں پورا ناول وہ خام مواد ہے جسے اپنا فارم نہیں ملا۔ ناول کا فارم اس کے مواد سے ہم آہنگ نہیں۔ کالی درشٹا کی نظر سے انسانی تماشا کو دیکھنا مہاتماؤں کا وصف ہے۔ لیکن مہاتماؤں سے ناول اور ڈرامے نہیں لکھے جاتے۔ کالی درشٹا کی نظر کے باوجود انسانی تماشہ میں شامل رہنا فنکار کا مقدر ہے۔ اس لیے ناول اور ڈراما تقدیر اور حالات کی ستم ظریفی کی کہانی ہو سکتا ہے، لیکن جب کہانی لکھنے والا خود تقدیر پرست بن جائے تو کہانی جبریت کا شکار ہو جاتی ہے، اور کردار قوتِ ارادی اور عمل سے حالات پر قابو پانے کی جدوجہد سے محروم ہو کر محض حالات کا صیدِ زبوں بن جاتا ہے۔ کہانی المیہ ڈائمنشن سے محروم ہو کر حالات میں گرفتار مجبور لوگوں کے دکھ کا جذباتی بیان بنتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ جدید دور کا آدمی خود کو مخالف حالات کا صیدِ زبوں پاتا ہے، ایک ایسی انارکی کا مرکز جو اس کی پیدا کردہ نہیں ہے اور جس سے باہر نکلنے کی اس کے پاس کوئی سبیل نہیں ہے۔ ناول اس تاریک مایوسی کا بیان ہو سکتی ہے، لیکن اس مایوسی کو اگر پورے سماجی اور کائناتی نظام کے خلاف ایک شدید برہمی اور بغاوت میں نہ بدلا جائے، تو ناول کو مصورِ غم کی درد بھری داستان کی سطح سے بلند کر کے اسے کلبیت برہمی اور بغاوت کے عطا کردہ اسلوبی، نفسیاتی اور فلسفیانہ ابعاد سے ثروت مند نہیں کیا جا سکتا۔ یہی ثروت مندی فن پارے کی جمالیاتی قدر یعنی حسن آفرینی اور مسرت زائی کی ضامن ہے جو تاریک مایوسی کی پیدا کردہ اذیت ناکی کا تریاق ہے۔ زندگی کا تاراج آرٹ کے حسن کو تاراج نہ کرے، حقیقت کی ہولناکی فن پارے کی سالمیت کو برباد نہ کرے اس کے لیے ضروری ہے کہ آرٹ زندگی اور حقیقت کے تاراج کو قابو میں رکھے۔ آرٹ یہ کام زندگی کی طرف فلسفیانہ رویہ اپنانے سے نہیں، بلکہ فن کارانہ فارم کے نظم و ضبط سے کرتا ہے۔ فنکار کو صحیح فارم مل جائے تو حقیقت کی انارکی آرٹ کے لیے خطرہ ثابت نہیں ہوتی۔ فارم کمزور ہو تو حقیقت آرٹ کو درہم برہم کرتی ہے۔ ہولناک حقیقت نے آدمی کی زندگی میں زہر گھولا ہی تھا، آرٹ کے قابو میں نہ رہ کر یہ حقیقت اب اس کی فکری، تخیلی اور

جمالیاتی زندگی میں بھی خلجان اور خلفشار پیدا کرتی ہے۔ اس سے ذہنی روشنی کا آخری سہارا بھی چھن جاتا ہے، اسی لیے بڑا فنکار اپنا فلسفہ ٹھیک کرنے کی بجائے فارم پر قابو پانے کی کوشش کرتا ہے۔ اسے صحیح فارم ہاتھ لگ جائے تو زندگی کے کرخت اور نراجی مواد کے فنکارانہ فارم میں صورت پذیر ہونے کے عمل کے دوران ہی فنکار کا نقطۂ نظر اور فکری رویہ تشکیل پانے لگتا ہے۔ فارم اگر صحیح ہو تو کردار کھرے المیہ سے گذرتا ہے یعنی نوشابانہ روحانی محرومیوں اور آرام دہ منافقتوں کی بے کیفی اور اکتاہٹ سے گذر کر زندگی کی واقعی المیہ صورتحال سے دوچار ہوتا ہے۔ فنکار بھی وقت، جذباتیت اور روحانی حزن سے بلند ہو کر رحم اور خوف کے بڑے جذبات سے آنکھیں چار کرتا ہے۔ مقدر کی ستم ظریفی کا جواب اس کے پاس بے پناہ دردمندی کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔ وہ جانتا ہے کہ انسان ان دیکھی اندھی قوتوں کے ہاتھ میں ایک کھلونا ہے۔ یہ علم اسے مقدر کا حلیف بناتا ہے، لیکن دردمندی اسے انسان کا ساتھی اور مقدر کا حریف بناتی ہے۔ بے نیاز، خاموش، کٹھور کائنات کے مقابلہ میں اس کے پاس ہے ہی کیا سوائے اس قطرۂ اشک کے جو اس کی دردمند آنکھوں سے گرا ہے، اور اس قطرۂ اشک میں بڑے طوفان پنہاں ہیں۔ اُن فغانوں اور فریادوں کے جن کا کوئی سننے والا نہیں، اس غم و غصہ کے جو سعیٔ لاحاصل، اور ناکام بغاوتوں کے پیدا کردہ ہیں۔ یہ دردمندی چونکہ انسانی صفت ہے اس لیے آرٹ کے ہیومنزم کی ضامن ہے۔ اسی لیے فنکار کا ہیومنسٹ مٹ کر مہاتما بنا، انسانی تماشہ کو انسانی آنکھوں کی بجائے کال درشٹا اور خدا کی آنکھ سے دیکھنا، آرٹ کی موت ہے۔ آرٹ کو زندہ رکھنے کا مطلب ہے اس آدمی کو زندہ رکھنا جو نراج میں گھرا ہوا ہے، ورنہ نراج اور ہاہاکار ہی کے وقت میں آدمی نجات اور نروان، سنیاس اور تصوف کے سہارے لیتا ہے۔ تیاگی مون اور صوفی سکوت اختیار کر سکتا ہے، لیکن فن تو گفتگو ہے۔ صوت و صدا اور نطق و زبان کا وہاں استعمال جہاں سب سرمہ پھانک لیتے ہیں۔ لہٰذا خارجی حقیقت چاہے اتنی مایوس کن ہو، اس حقیقت کو فن میں بدلنے کا عمل ہی فی نفسہٖ حیات کی تخلیقی قوتوں کا اثبات ہے۔ فن پارہ مکمل انارکی، مکمل یاس، اقدار کی مکمل تباہی کا

اظہار ہو سکتا ہے۔ لیکن ایسا اپوکلپس مابعد الطبعیاتی بغاوت کا مظہر ہوگا۔ یعنی خدا کی بنائی ہوئی کائنات کا مکمل استرداد۔ لیکن بغاوت اقدار کا اثبات ہے۔ باغی اعلان کرتا ہے کہ اسے نظام کائنات قبول نہیں۔ اور اس اعلان میں ان اقدار کا شعور شامل ہے جن کی بنا پر وہ نظامِ کائنات کا انکار کرتا ہے۔ جب مابعد الطبعیاتی بغاوت تک اقدار سے بے بہرہ نہیں ہو سکتی تو تاریخی تراج میں گھرے ہوئے آدمی کی فنکارانہ تفہیم قدروں سے بے نیاز کیسے رہ سکتی ہے۔ زندگی میں آدمی تراج کے زمانہ میں مذہب اور روحانیت کے سہارے لے سکتا ہے، کیونکہ ہر طرح ہارے ہوئے آدمی کے لیے ایمان و یقین آخری سہارا اور دلاسا رہ جاتا ہے، لیکن سہاروں اور دلاسوں سے انارکی کو جھیلا جا سکتا ہے، سمجھا نہیں جا سکتا اور نہ ہی اس کا مقابلہ ممکن ہے۔ سہارے راہ نجات نہیں بنتے، خصوصاً اس وقت جب روحانی اور مذہبی اقدار بھی تراج کے بھنور میں گھر گئی ہوں۔ رضا بہ قضا اور تقدیر پرستی کردار کا رویہ ہو سکتا ہے فنکار کا نہیں۔ کیونکہ اس رویہ کو اپنانے کا مطلب ہے تراج کو قبول کرنا اور ناول کو تراج کی دستاویز بنانا۔ یعنی تاریخی عمل کے بیان پر قانع رہنا۔ ناول نگار جب ایسا کرتا ہے تو تاریخی عمل سیاسی واقعات کی صورت میں SERIAL وقت کے تناظر میں بیان ہوتا ہے۔ جب ناول اس طرح دستاویزی بنتا ہے تو کردار پرچھائیاں بن جاتے ہیں۔ ہم انہیں ان کے اعمال سے جانتے ہیں اُن کے شعور اور ان کی باطنی کشمکش سے نہیں۔ کردار کا ظاہری عمل، اس کی خارجی حرکات اس کا متمدّن غازہ تو اسی سماج کا پیدا کردہ ہوتا ہے جو تراج میں مبتلا ہے۔ کردار کی "شخصیت" اس سماجی پس منظر میں بیان کی جا سکتی ہے جو تنظیم کا حامل ہے۔ وہ سماج جو ریاست، حکومت، تعلیمی اداروں، مذہبی اور اخلاقی اور خاندانی روایات اور قدروں کی ٹھوس بنیادوں پر قائم ہے، ایسے کرداروں کو جنم دیتا ہے جو اپنے اعمال کے ذریعہ ایک شخصیت کی تشکیل کرتے ہیں، یعنی بچپن سے لے کر بڑھاپے اور موت تک ان کے یہاں نشوونما ملتی ہے۔ وہ تغیّر اور تبدیلی، مفاہمت اور بغاوت کے ذریعہ نشوونما کے عمل سے گذرتے ہیں اور اس سماج میں اپنی جگہ بناتے ہیں یا نہ بنانے کی صورت میں ٹوٹ پھوٹ جاتے ہیں جو ان کے انفرادی عمل سے بے نیاز اپنے

اداروں کی طاقت پر قائم ہوتا ہے اور بڑی تاریخی قوتوں کے زیرِ اثر خاموش تبدیلی سے گذرتا رہتا ہے۔ انیسویں صدی کی ناولوں کا فارم جو فرد اور سماج کے استقلال کے تصوّر پر قائم تھا بیسویں صدی میں کارآمد نہیں رہا جو انقلابوں، بغاوتوں اور زندگی کے ہر شعبہ میں حیران کن تبدیلیوں کی صدی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ناول میں کہانی اور پلاٹ کی صورت بدلی کہ وقت کا تصور بدلا، کردار کا چولا بدلا کہ شخصیت سے زیادہ "شعور" انسانی فطرت کے علم کا حقیقی سرچشمہ ٹھہرا۔ آدمی تاریخ میں اتنا نہیں جیتا جتنا اپنے شعور میں جیتا ہے۔ وہ تاریخ سے کوئی سبق نہیں سیکھتا۔ تاریخ تو واقعات کا ایک سلسلہ ہے اور تاریخ کے پاس اقدار کا کوئی سرمایہ نہیں۔ اقدار تاریخ میں انسان پیدا کرتا ہے، کیونکہ بہرصورت اسے اس دنیا میں جینا ہے۔ زندگی فلسفوں اور خیالات کے زور پر نہیں جی جاتی۔ زندگی کی اپنی ایک طاقت ہے، جو تاریخ کی حیات کش قوتوں، اور زندگی کو معنی عطا کرنے کی فلسفوں کی بے چارگی کے باوجود، آدمی کو زندہ رکھتی ہے۔ اسی لیے آدمی کہتا ہے کہ وہ جینا چاہتا ہے اور جن شرائط پر وہ جینا چاہتا ہے، جن چیزوں کے لیے وہ جینا چاہتا ہے وہی اس کی اقدار کا تعین کرتی ہیں۔ مابعد الطبیعیاتی بغاوت میں بھی وہ خدا کی شرائط پر جینے کے لیے تیار نہیں۔ اسی لیے وہ اقدار کے ایک نئے نظام کی تعمیر کرتا ہے جو خدائی نظام کے مقابلہ میں زیادہ انسانی ہوتا ہے۔ تاریخ، شر اور نراج کی قوتیں تو چاہتی ہیں کہ ان کے اور انسان کے بیچ اقدار کا نہیں صرف طاقت کا رشتہ رہے تاکہ وہ انسان کو اپنے مقصد کے لیے من مانے طریقہ پر استعمال کرتی رہیں، جس طرح آقا غلام کو استعمال کرتا ہے۔ اس سلسلہ میں کامیو لکھتا ہے:

> "اگر لوگ مشترکہ اقدار کے حوالے سے جنھیں وہ اپنے طور پر الگ الگ شناخت کرتے ہیں، بات نہیں کر سکتے، تو آدمی آدمی کے لیے ناقابل فہم بن جاتا ہے۔ باغی مطالبہ کرتا ہے کہ ان اقدار کو اس کی شخصیت کے جزو کے طور پر شناخت کیا جائے۔ کیونکہ وہ جانتا ہے یا اسے شک ہے کہ ان کے بغیر دنیا میں جرم اور نراج کی حکمرانی ہوگی۔"

گویا باغی کے لیے بغاوت کا عمل مطالبہ ہے ، انتشار میں تنظیم اور فکر کی چوکسائی کا۔ کامیو ہی کے الفاظ میں نہایت مبتدیانہ بغاوت بھی نظم وضبط کی آرزو مندی ہی ہے۔

آپ اس نظر سے دیکھیں گے تو اقدار کا مسئلہ حیاتِ انسان کا مسئلہ بن جاتا ہے۔ لہٰذا ناول نگار کے لیے کردار پر نظر مرکوز کرنے کا مطلب ہے تاریخی اور خارجی دنیا کے تاراج میں ایسا محور تلاش کرنا جہاں اُن اقدار کے ملنے کے امکانات ہیں جو نظم وضبط اور روشنی کی ضامن ہیں۔ محض تاریخی حقیقت اور خارجی عمل کا بیان تو تاراج کی ایسی دستاویز بنے گا جو مایوسی پر ختم ہوتی ہے۔ کردار کے داخلی عمل کے بیان ہی میں حیات بخش اقدار کے اثبات کے امکانات چھپے ہوتے ہیں۔ اسی سبب سے المیہ کردار مر کر بھی چند قدروں کا اثبات کر جاتا ہے۔ کردار کی ذات کے مکمل ٹوٹاؤ کے المناک منظر نامہ میں ٹھہر کے بڑھتے ہوئے مہیب سایوں میں روشنی کی اس کرن کو دیکھا جا سکتا ہے، جو شاید جانبر نہ ہو سکے۔ لیکن جسے زندہ رہنا چاہیے تھا کیسے؟ — اس کا جواب شاید کردار نہ دے سکے، فنکار بھی نہ دے سکے، ہم بھی نہ دے سکیں۔ سردست تو بڑھتے ہوئے اندھیروں میں ڈوبتی کرن کی جھلک ہی کافی ہے۔ یہ شعور ہی کافی ہے کہ سوائے آدمی کی ذات کے اس کرن کا کوئی اور مطلع نہیں۔ وجہ یہ ہے کہ زندگی کا تعلق آدمی کی ذات سے ہے۔ زندگی اور موت اس کے بے حد شخصی تجربات ہیں۔ آدمی اتنا تاریخ میں نہیں جیتا جتنا اپنی کھال میں جیتا ہے۔ فنکار کی گرفت آدمی کی زندگی پر جتنی مضبوط ہوگی اتنا ہی وہ خارجی تاراج کا زیادہ مضبوطی سے مقابلہ کر سکے گا۔

قرۃ العین حیدر کی کردار نگاری کمزور ہی نہیں، بے حد سطحی اور ناقص ہے۔ انسانوں پر اُن کی گرفت مضبوط نہ ہونے کے سبب زندگی پر بھی اُن کی گرفت مضبوط نہیں۔ اسی لیے وہ تاریخ، وقت، کلچر اور مقدر کے تصوّرات پر کردار اور زندگی کے تجربات کو بھینٹ چڑھاتی ہیں۔ کامیو کے الفاظ میں سائیکولوجی کو نظر انداز کر کے آئیڈیولوجی کی اسیر بنتی ہیں۔ مس حیدر کے یہاں گہری نفسیات کا فقدان ہے۔ ان کے کرداروں میں کوئی گہرائیاں اور پیچیدگیاں نہیں۔ وہ اپنی روح کو بے نقاب نہیں کرتے۔ گہری نظر سے دیکھیے تو روح جیسی کوئی چیز ان کے پاس ہوتی ہی نہیں۔ آدرشوں، رومانی آرزومندیوں اور کلچر کا ایک طبقاتی غازہ ہوتا ہے۔

جس کا رنگ بکھرتے ہی نہایت کھوکھلی شخصیتیں سامنے آتی ہیں۔ سیاسی آدرش پسند لوگ ترقی کوش موقع پرست اور TURN COAT ثابت ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں میں تو صحافت تک اپنی دلچسپی کھو بیٹھتی ہے۔ ریحان الدین احمد ایسا ہی کردار ہے لیکن مس حیدر اس کردار کو ایک رومانی ہیرو کے طور پر پیش کرتی ہیں۔ یہ مس حیدر کی ضرورت تھی۔ کیونکہ مس حیدر خوبصورت، شوخ، لڑکیوں پر غشی طاری کرنے والے، نہایت شوخ اور طرار کرداروں کے بغیر ناول میں دلچسپی پیدا نہیں کر سکتیں۔ ایسے کرداروں سے کوئی سنجیدہ کام لینا ممکن نہیں، لیکن وہ لیتی ہیں سنجیدہ کام ہی نہیں، بلکہ ان کے توسط سے زندگی اور کائنات کے متعلق گمبھیر فلسفوں تک پہنچتی ہیں۔ یہی وہ تناقص ہے جو ان کے آرٹ میں گڑبڑی پیدا کرتا ہے۔ ان کا آرٹ ان کی دانشوری کا ساتھ نہیں دیتا۔ دوسرے الفاظ میں ان کی ہوش مندی جدید فریب شکستہ دور کی پیدا کردہ ہے، لیکن ان کا آرٹ وہی ہے جو زندگی کے رومانی فریبوں اور عنفوان شباب کی زائیدہ محرومیوں اور افسردگیوں کے اظہار کے لیے پروان چڑھا تھا۔ وہ جدید دور کی ترجمانی کے لیے ان کرداروں اور واقعات سے کام لیتی ہیں، جو ان کے یہاں سیٹریوٹائپ اور اسٹاک ان ٹریڈ بن گئے ہیں۔ وہ نئے کردار اور نئے واقعات پیدا کر کے اپنے تخیل کو آزمائش میں نہیں رکھتیں۔ روزی ایک دیسی عیسائی پادری کی لڑکی ہے جس کا سماجی پس منظر اور نفسیاتی ساخت نہ اس بات کی پیش بینی کرتی ہے نہ ضمانت دیتی ہے کہ وہ سیاسی دہشت پسند بنے گی لیکن وہ بنتی ہے۔ پولیس چوکی پر بم پھینکتی ہے یا ردھاڑ ہوتی ہے۔ اس کے دو ساتھی مارے جاتے ہیں۔ وہ خود زخمی ہوتی ہے۔ لیکن اسپتال میں اسے ایک کروڑ پتی دل دے بیٹھتا ہے، روزی اس سے شادی کر کے اپنا تمام انقلابی آدرش واد بھول جاتی ہے۔ یہی نہیں اس میں نو دولتیوں کا تکبّر پیدا ہوتا ہے۔ بالکل بے وقوف عورتوں کی طرح اپنی دولت کی نمائش کرتی ہے۔ آپ ہی سوچیے ایسے کردار پر سنجیدہ غور و فکر کیسے ممکن ہے۔ اس کردار کو مقبول عام ناولوں کے کرداروں سے کیسے الگ کیا جائے؟

دیپالی سرکار بھی ایک خوبصورت گھریلو لڑکی ہے، وہ بھی اپنی سہیلیوں کے ساتھ خفیہ دہشت پسند جماعت میں شامل ہو جاتی ہے۔ دہشت پسندوں کو پیسوں کی ضرورت ہوتی ہے تو

دیپالی سرکار صندوق میں سے نہایت قیمتی بالوچر ساریاں چرا کر پارٹی کو دیتی ہے۔ ان ساریوں سے مس حیدر اور دیپالی سرکار کو اتنا پیار ہے کہ ان کے چرائے جانے اور سستے داموں ان کے بکنے پر ان دونوں کے ساتھ قاری کو بھی بہت افسوس ہوتا ہے۔ سب چاہتے ہیں کہ ساریاں برباد نہ ہوں اور مس حیدر سب کا خیال کرتی ہیں۔ بیبیوں کا بندوبست دوسری جگہ سے ہو جاتا ہے اور ساریاں بچ جاتی ہیں۔ دیپالی سرکار بھی دہشت پسند پارٹی کا رکن بننے اور مختلف اڈونچرس سے گذرنے کے باوجود بچ جاتی ہے۔ ریحان الدین احمد سے اس کا رومانس ناول میں بڑے ٹھاٹھ سے پروان چڑھتا ہے۔ لیکن پھر بالکل ٹھپ ہو جاتا ہے۔ ریحان الدین اسے چھوڑ دیتے ہیں۔ کیوں؟ ایسے سوالات مس حیدر کو پریشان نہیں کرتے۔ اگر پریشان کرتے تو وہ کرداروں کے اندرون میں جھانک کر دیکھتیں۔ پھر کرداروں میں نفسیاتی گہرائیاں پیدا ہوتیں، لیکن مس حیدر اندرونی ڈرامے کی قیمت پر خارجی واقعات پر مشتمل ڈراما لکھتی ہیں جو سستے رومان نویسوں کا طریقۂ کار ہے۔ یہی تو سبب ہے کہ دیپالی سرکار اور ریحان الدین احمد کا سندربن میں رومانس نہایت ہی غیر حقیقی اور نوجوان کرداروں کی جنسی اور جسمانی کشش کے تمام رموز کو جھٹلا کر لکھا گیا ہے۔ مس حیدر اتنی PRUDE نہیں ہیں جتنی کہ بظاہر نظر آتی ہیں۔ جیسا کہ ناول کے آخری ابواب کے آزاد جنسی سماج کے ذکر سے عیاں ہے۔ لیکن عصمت چغتائی کی یہ بات کتنی درست ہے کہ لڑکے لڑکیوں کے تمام معاشقوں کے باوجود ان کے یہاں ایک عجیب جنسی بے کیفی طاری رہتی ہے۔ اگر جنسی تجربہ انسانی شخصیت کا عمیق ترین تجربہ ہے تو ظاہر ہے کہ اس کے بیان میں احتیاط برتا جا سکتا ہے، اغماض نہیں۔ مس حیدر کا احتیاط احتراز کی شکل اختیار کرتا ہے۔ اگر ریحان الدین احمد کو آگے چل کر فلرٹ اور جنسی طور پر LOOSE کردار ہی بننا ہے تو سندربن کے رومانس میں اسے صادق سر دھنوی کے مجاہد کرداروں کی پاکیزہ محبت کا تجربہ کرتے ہوئے دکھانا زندگی کی حقیقتوں کو جھٹلانا ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ مس حیدر کو مجامعت کا بیان کرنا چاہیے تھا جو عیار ہندوستانی سماج کے کسی فنکار سے ممکن نہیں۔ لیکن وہ اتنا تو کر سکتی تھیں کہ جن کے ہاتھوں دستی بم پھکواتی ہیں انہیں کبھی کبھار

بدن کی گولائیوں پر نظر پھیرتے ہوئے بھی دکھا دیتیں تاکہ پتہ چلتا کہ وہ جو بڑے سیاسی ہنگامے پیدا کرتے ہیں ان کے جنسی ہیجان کا ان کی شخصیت پر کیا اثر پڑتا ہے۔ اسی وقت ہمیں پتہ چلتا کہ وہ جو دیپالی سرکار جہاں آرا، اور اوما دیوی کو جل دیتا ہے، ایک خادمہ سے شادی کرتا ہے اور نوجوان لڑکیوں پر ڈورے ڈالتا ہے، اس کی شخصیت میں کیا پیچ پنہاں ہیں۔ لیکن مس حیدر کی نفسیات نگاری بہت سطحی اور بڑی حد تک PEDANTIC رہتی ہے۔ جیسا کہ اوما دیوی کی محبت میں POSSESS-IVENESS کے عنصر سے ظاہر ہے۔ یہ عنصر بھی اب گھس گھسا گیا ہے۔ اس پنسل کی مانند جس سے کردار کا پنسل سکیچ تک بنانا ممکن نہیں رہا۔ اب تو ہندوستانی فلمیں تک بچپن کے فکزیشن کو ایکسپلائٹ کر رہی ہیں۔

بہر حال دیپالی سرکار بھی تاریخ کو خیر باد کہتی ہے لیکن تاریخ کا شکار نہیں بنتی۔ وہ بھی ایک دولت مند بیوروکریٹ سے شادی رچا کر ٹری نیڈاد میں خوش حال البتہ مس حیدر کی افسردہ رومانی فضا بندی کی تحریری ضرورت کے تحت بے کیف زندگی گذارتی ہے۔ اپنی سہیلیاں، دوستوں، اور ان کے گھرانوں کی تبدیلیوں اور تباہیوں کی وہ شاہد ہے۔ اس معنی میں تو ہر آدمی گرد و پیش کے انقلاب کا شاہد ہے۔ ہر شخص کی زندگی ان تجربات سے بھری ہوتی ہے جو گرد و پیش تقدیر کی ستم ظریفیوں، سانحات، حادثات، اتفاقات کا مشاہدہ کرنے کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ ایسے تجربات زندگی کے عام واقعات اور سانحات ہی رہتے ہیں اور زندگی کی سچی کہانیوں کے روپ میں ہر آدمی کے حافظہ کا ذخیرہ ہوتے ہیں۔ سچی کہانی کو جھوٹی کہانی میں بدلنے ہی میں آرٹ کا کمال اور آرٹ کی زندگی اور فطرت پر فتح رہی ہے۔ مس حیدر کے یہاں فن کار پر عورت غالب آ گئی ہے۔ اور ان کے یہاں زندگی کے تجربات "عورتوں کی باتوں" کی سطح سے بلند ہو کر فن اور فلسفہ کی سطح پر نہیں پہنچے۔ عورتوں کی باتوں کی فلسفیانہ تان اسی پر ٹوٹتی ہے کہ یہ سب مقدر کے کھیل ہیں۔ اگر بے جوڑ شادیاں مقدر کے کھیل ہیں تو وہ حادثات اور سانحات کی شکل میں پلاٹ کا خمیر ہیں یعنی عورتوں کی فرصت کی کہانیاں جن میں زندگی اور انسان کے

مفکرانہ مطالعہ کا کوئی امکان نہیں۔ اگر خواتین پڑھی لکھی ہوئیں تو زیادہ سے زیادہ نفسیاتی
کلی شیز کے TAGS سے اپنے چمکدار بیانیہ کو گہرائی عطا کرنے کی جھوٹی تسکین حاصل کر سکتی ہیں۔
مقدر کے اس تماشہ کو دیکھنے کے بعد کالی اور بھیروی کے اسطور میں شاعرانہ طفل تسلیوں کی
تلاش سادگی کو سوفسطائیت میں بدلنے کا نہایت ہی مضحکہ خیز آرٹی کرتب بن جاتی ہے۔
مس حیدر انسانی اور فنی دونوں سطح پر تاریخی نزاج کا مقابلہ کرنے کے لیے خود کو غیر مسلح پاتی
ہیں۔ یہ فن اور فلسفہ دونوں کی شکست ہے۔

فن کی شکست اس معنی میں کہ قرۃ العین حیدر کی رومانیت انسانی تعلّقات کے حقیقت
پسندانہ بیان میں قدغن بنتی ہے جیسا کہ نوجوان لڑکے لڑکیوں اور شادی شدہ جوڑوں کی
بیش کش سے ظاہر ہے۔ ناول میں پادری بنرجی کا عیسائی خاندان گھریلو ڈراما کی واحد اور
بہترین مثال ہے۔ کیونکہ متوسط طبقہ کے اس خاندان کی ترجمانی حقیقت پسندانہ طور پر
کی گئی ہے اور ناول کا یہ باب انتھونی ٹرالوپ کے کیتھیڈرل ناولوں کے کسی باب کی مانند
جذباتی ہونے کے باوصف دلچسپ اور ڈرامائی ہے اور اپنی ایک فضا رکھتا ہے۔ دوسرے
کرداروں کے بیان میں جب وہ حقیقت پسند بنتی ہیں تو کلی شی نفسیات، کلی شی اخلاقیات
اور کلی شی جنسی رویّوں کی شکار ہو جاتی ہیں۔ مثلاً اوما دیوی کی POSSESSIVE محبّت،
چارلس بارلو کی بیوی کی ADULTERY اور یاسمین کے شوہر کا GAY ثابت ہونا۔ رومانی
آدرش کی شکست پھر خارجی حالات کی جبریت کے ذریعہ ہوتی ہے۔ آخر گلیمر، ترقّی کوشی،
حوصلہ مندی کی قیمت تو آدمی کو چکانی ہی پڑتی ہے، اور قیمت اگر انسانی دکھ ہے تو اس سے
جذباتیت پیدا ہوگی، المیہ نہیں۔ یاسمین کے دکھ میں ہم شریک ہیں لیکن یہ دکھ اس عورت
کا ہے جسے زندگی میں کوئی صحیح مرد نہیں ملا۔ اس نے اپنی رقاصانہ صلاحیتوں کا بھی غلط اندازہ
لگایا تھا۔ پھر آرٹ کی دنیا بھی مقابلہ کی دنیا ہے اور یاسمین لندن میں ہندوستانی
کلاکاروں کے ہاتھوں شکست کھاتی ہے۔ انگریز شوہر دھوکے باز اور لونڈے باز ثابت
ہوتا ہے۔ لندن میں مقیم پاکستانی کارخانہ دار مقبول اسے سہارا دیتا ہے۔ لیکن وہ بھی
اپنی بھولی بھالی بیوی اور بچّوں کو پاکستان چھوڑ کر آیا ہے اور انھیں خود کے بارے میں

اندھیرے میں رکھتا ہے۔ ان کرداروں میں انسانی کمزوریاں نہیں بلکہ بنیادی کھوٹ
ہے۔ انھوں نے دھن دولت اور کیریر کی خاطر انسانی تعلقات کو بھینٹ چڑھایا ہے،
خود کو اور دوسروں کو دھوکہ دیا ہے۔ دولت اور گلیمر دونوں فریب ہیں ان کی جھولی میں
انسانی مسرت کی کلیاں نہیں محض وہ پتھر ہیں جو بالآخر رومانی خوابوں کو پاش پاش
کرتے ہیں۔ لندن ہندوستانیوں اور پاکستانیوں کے لیے الڈیریڈو ثابت نہیں ہوا۔
اس رومانی فریب شکنی میں فلسفیانہ گہرائی اسی وقت پیدا ہوسکتی ہے جب مہم جو اور
قسمت آزما کردار میں اخلاقی صلابت۔ شرافت، اور انسانی عظمت کا عنصر ہو۔ ورنہ کم ظرف
لوگوں کی زندگی کے اتار چڑھاؤ میں بھلا کیسے دلچسپی ہوسکتی ہے۔ پردیس میں بسے ہوئے
ہندوستانیوں کی الجھنیں اخلاقی ثنویت کا نتیجہ ہیں۔ اس ثنویت پر کاری ضرب یاسمین
کی لڑکی شہزادکرسٹینا بلیومنٹ کا وہ خط ہے جس میں ہندوستانی اخلاقیات پر تیزاب
پھینکا گیا ہے۔ یہ خط پورے ناول کی اخلاقی سماجی اور سیاسی ڈیزائن کے خلاف
نقطہ انحراف ہے اور متمدن سماج کی عیار بوسیدہ اخلاقیات کے خلاف نئی نسل کی
بھرپور بغاوت۔ دراصل چارلس یارلو کے ذہن کی عکاسی، یاسمین کی کہانی اور اس کی
بیٹی شہزادے کرسٹینا کے خط میں قرۃ العین حیدر کے فن کے صحیح جوہر کھلتے ہیں۔ وہ کھلی
آنکھوں سے کھلے سماج کی بغاوت کو دیکھنے اور سمجھنے کا حوصلہ رکھتی ہیں۔ لیکن وہ اس بغاوت
کے فریب میں مبتلا نہیں ہوتیں۔ سیاسی آدرش وادیوں کے فریب کو توڑنے کے بعد وہ
DROP OUTS کے فریب کو بھی توڑتی ہیں۔ جنسی آزادی کے انحطاط کو وہ GAY اور
لزبین اور پلے بائے کلب کے ذریعہ، ذہنی آزادی کے انحطاط کو وہ DRUGS اور مذہبی
آزادی کے انحطاط کو وہ عیار سوامیوں اور جھوٹے مہارشیوں کی نشہ آور روحانیت
میں دیکھتی ہیں۔ مشرق و مغرب کا پورا متمدن سماج اب قرۃ العین حیدر کی زد میں ہے۔
اس سماج میں نجات کا کوئی راستہ نہیں۔ قرۃ العین حیدر کی DESPERATE FAITH
ناصرہ نجم سحر قادری کی نکسلوادی تحریک میں اپنی آخری پناہ گاہ تلاش کرتی ہے۔ وہ اس

فریب کو نہیں توڑتیں کیونکہ تحریک کا ابھی آغاز ہے اور وہ حقیقت بننے کے مرحلہ میں ہے اور اپنا فریب پیدا نہیں کر سکی۔ بطور ایک انقلابی رویہ کے ناصرہ کا نکسلواڈ پچھلے تمام انقلابی آدرشوں کی کسوٹی بنتا ہے۔ یہ ناصرہ کا کردار ہی ہے جو مس حیدر کی تقدیر پرستانہ سریت کو انسانی اور ارضی حقائق کی دنیا میں کھینچ لاتا ہے۔ سریت اور ارضیت کی یہ کشمکش مس حیدر کے اس رویہ میں چھلکتی ہے جو ناصرہ سے مسحور ہوئے بغیر اسے پُرتعریف نظروں سے دیکھتا ہے۔ اسی کشمکش کا دوسرا روپ اس وقت نظر آتا ہے جب وہ شہزادے کرسٹینا کو کنڈیم نہیں کرتیں لیکن اس کی بغاوت سے مسحور بھی نہیں ہوتیں۔ کشمکش کا تیسرا روپ چارلس بارلو کے باب میں نظر آتا ہے جو ناول کا بہترین حصہ ہے۔ یہاں وہ سامراجی ذہن سے مسحور ہوئے بغیر برٹش راج کو جدید تراج کے پس منظر میں رومانی نوستالجیا اور حقیقت پسند فریب شکنی کے عجیب IRONIC امتزاج کی دھند سے دیکھتی ہیں۔ برٹش سول سروس کی ٹھوس اور منضبط روایت سامراج کے استحکام کے ساتھ ساتھ سماجی نظام کے درویست کی بھی ضامن تھی۔ چارلس بارلو کا پورا خاندان سامراجی اقتدار کے منصفانہ اور ایماندارانہ استعمال کی علامت تھا۔ سامراجیوں نے اپنے فائدے کے لیے جو کام کیے اس سے ملک کو بھی فائدہ پہنچا اور اس طرح سول سروس سامراجی استحکام اور رفاہ عامہ کا ناقابل یقین سرچشمہ بنی۔ تاریخی قوتوں کے ان گھلتے ملتے رنگوں کو جس بصیرت اور بصارت سے قرۃ العین حیدر نے دیکھا ہے وہ کسی اور ناول نگار سے ممکن نہیں ہو سکا۔ اور چوتھی کشمکش یاسمین کے کردار میں ہے۔ عورت کی آزادی یہاں گلیمر کا روپ دھارن کرتی ہے۔ مس حیدر آزادی نسواں کی ہوا خواہ ہیں۔ لیکن اس کے خطرات سے خوفزدہ بھی۔ سلامتی جہاں آرا کی زندگی میں ہے جو ایک بدصورت نواب سے شادی کر کے زندگی سے مفاہمت کر لیتی ہے۔ مفاہمت قربانی، غلامی اور ایثار نفسی عورت کا ازل سے مقدّر رہے۔ رومانی آرزومندی اور خواب آفرینی اس مقدّر کے خلاف عورت کی بغاوت ہے۔ لیکن اس بغاوت میں عورت خود ٹوٹ پھوٹ کر رہ جاتی ہے یہ اس کا المیہ ہے۔ کبھی مس حیدر پادری بنرجی اور دوسرے متوسط طبقے کے

لوگوں کی سیدھی سادی زندگی کو حسرت بھری جذباتیت سے دیکھتی ہیں۔ ان کی ازدواجی زندگی میں سادگی اور سلامتی ہے لیکن رومانی دلِ آوارہ عافیت کا دشمن اور آوارگی کا آشنا ہے۔ سلامتی کا ایک روپ مفاہمت اور غلامی ہے جس طرح آزادی کا دوسرا روپ بغاوت اور آوارگی ہے یہ عورت کا ڈائیلیما ہے اور مس حیدر اس ڈائیلیما کے دونوں سینگ مضبوطی سے اپنی گرفت میں لیتی ہیں۔ ان مسائل کا کوئی آسان حل نہیں اور مس حیدر کوئی آسان حل تلاش نہیں کرتیں۔ وہ جہاں آرار کی سلامتی اور روزی کی ازدواجی مفاہمت سے خوش نہیں۔ وہ یاسمین کی تباہی پر اندوہناک ہیں۔ وہ شہزادے کرسٹینا کی بغاوت کو سمجھتی ہیں لیکن وہ قبول نہیں کرسکتیں، کیونکہ وہ جانتی ہیں کہ اس کی مکمل آزادی اس کے جسم کی دولت کے ہاتھوں مکمل غلامی کی قیمت پر وصول کی گئی ہے۔ مس حیدر کشمکش کے ان دھندلکوں میں اپنے آرٹ کا جادو جگاتی ہیں۔ دوسری جنگ عظیم کے بعد اردو کے اور کسی ناول نگار نے سیاسی، سماجی اور اخلاقی مسائل کے اتنے بے شمار الجھے ہوئے تاروں سے وہ سمفنی پیدا نہیں کی جس سے " آخر شب کے ہمسفر" عبارت ہے۔ ناول کے صفحات دورِ جدید کے تمام شعلہ بکف مسائل سے دہکے ہوئے ہیں۔ کاش کردار ان تمام مسائل کی مثال نہیں بلکہ تجسیم ہوتے تو ہیرو یا اینٹی ہیرو کی صورت میں کوئی ایک کردار چاروں اور گرتی ہوئی اقدار و روایات کی دیواروں کا تماشائی اور شکار بننے کے ساتھ ساتھ اس کا پیمانہ بھی بنتا۔ یہ توقع اس لیے ابھرتی ہے کہ ناول کا فارم بہرصورت حقیقت پسندانہ ہے گو ناول کا مواد ایسا نہیں جو حقیقت پسند تکنک کے قابو میں آئے۔ مس حیدر واقعہ کو واقعہ ہی رکھتی ہیں اور اسے استعارے میں نہیں بدلتیں، جو شاعری کا طریقہ کار ہے اور جسے اپنا کر جدید افسانہ شاعرانہ اور علامتی بنتا ہے۔ براخ کا یہ کہنا کہ " آشوٹز، وارسوا گھیٹو بکنو الڈ کے واقعات ادبی بیان کے متحمل نہیں ہوسکتے۔ ادب ایسے واقعات کے لیے تیار نہیں تھا اور اس کے پاس وہ ذرائع نہیں تھے جو ایسے واقعات کا حساب رکھتے۔" اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ جدید دنیا کیوں حقیقت پسند تکنک کے لیے سازگار نہیں رہی اور کیوں بالزاک، پروست اور ڈکنس کی طرح لکھنا آج کے ناول نگار کے لیے ممکن نہیں رہا۔

اسی لیے ناول نگار واقعہ کو تاریخی طور پر پیش کرنے کے بجائے استعارے میں بدلتا ہے استعارے میں بدلنے کا مطلب ہے ایک ایسا واقعہ تخلیق کرنا جو پوری تاریخ کی ہولناکی کی علامت ہو۔ مثلاً گنتھر گراس کے ناول LOCAL ANAESTHESIA میں ایک جرمن طالبعلم ویٹ نام میں نیپام بم کی خبر سن کر اتنا وحشت زدہ ہو جاتا ہے کہ اپنے خوبصورت ننّھے منّے کتّے کو برلن کے ایک فیشن ایبل علاقہ میں بڑے کافی ہاؤس کے سامنے لے جاتا ہے اور ان لوگوں کی نظروں کے سامنے جو کافی پیتے اور کریم کیک کھاتے ہیں اسے پٹرول میں نہلا دیا سلائی جلا کر ایک جلتا ہوا شعلہ بنا دیتا ہے۔ تاریخ کو استعارہ بنانے کی اردو میں عہد آفرین مثال خالدہ حسین کا افسانہ "گاڑی" ہے۔ انتظار حسین اس نوع کے سب سے کامیاب افسانہ نگار ہیں۔ کہنے کا مطلب یہ کہ تاریخی انتشار اور انارکی نے ناول کو رولاں بارتھ کے الفاظ میں بطور نقل MIMESIS اور بطور علم MATHESIS کے ختم کر دیا ہے اور اسے بطور علامتی تشکیل SEMIOSIS کے ہی لکھا جا سکتا ہے۔ یہ بات میں صرف ناول اور تراج کے تعلق سے کہہ رہا ہوں کیونکہ غلط یا صحیح میں ابھی بھی یہ مانتا ہوں کہ ناول کا نستعلیق رسمیہ فارم ابھی اتنا از کار رفتہ نہیں ہوا جتنا اردو کے جدید افسانہ نگار سمجھتے ہیں، کیونکہ وہ جذباتی طبقاتی اور سماجی تعلّقات جو رسمیہ ناول کا موضوع تھے۔ ٹوٹ جانے کے باوجود مرنے نہیں پائے ہیں، اور اسی لیے مغرب میں بھی بالزاک کی ناول کی روایت انقلابی تبدیلیوں سے گزرنے کے باوجود نیباکوف، جان اپڈائیک اور دوسرے نئے لکھنے والوں میں زندہ ہے۔ فنکار کے سامنے چیلنج یہ ہے کہ وہ دنیا جسے سیاست اور بورژوا کلچر کی چیرہ دستیوں نے اس قدر لہو لہان کر دیا ہے، اس کی حیرت اور ہیبت کو گرفت میں لینے کے لیے حقیقت نگاری کے طریقۂ کار میں جو اجتہادات پیدا کرنے کی ضرورت ہے ان کا خطرہ مول لینے کی جرأت اور صلاحیت کی استعداد اس میں ہے یا نہیں۔ یہ خطرہ نہ مس حیدر نے مول لیا ہے، نہ نئے افسانہ نگاروں نے جن کی پیش رو مس حیدر کو گردانا جاتا ہے۔ مس حیدر رومان، داستان طرازی اور تاریخی حقیقت نگاری کی اپنی دیرینہ وابستگیوں کی اسیر رہیں، اور نئے افسانہ نگاروں نے اجتہاد کی بجائے استرداد کو راہ دی اور استعارہ تراشنے کی لالچ میں جو ان کے

بس کا روگ نہیں تھا (کیونکہ ان کی تخلیقی صلاحیت اوسط سے بھی کم تر تھی) انھوں نے زبان و بیان اور ادبی اظہار کے ان تمام وسائل کو موت کے گھاٹ اتار دیا جو ورثہ تھے ان عظیم افسانہ نگاروں کی تخلیقی ریاضت کا جس کے ذریعے انھوں نے خارجی دنیا کو حقیقت پسند آرٹ کے لیے کارآمد اور سازگار بنایا تھا۔ مس حیدر اپنے بہترین لمحات میں اسی روایت کا جزو ہوتی ہیں جو پریم چند سے لے کر عصمت چغتائی تک پھیلی ہوئی ہے، اور ان کے کمزور ترین لمحات وہی ہیں جب جلجلی شاعرانہ زبان اور بناوٹی اسطور سازی انھیں نئے افسانہ نگاروں کے قریب کرتی ہیں۔ مس حیدر کے فن کی بلندی اور پستی دونوں کو میں نے اپنی حیثیت کے مطابق سمجھنے کی کوشش کی ہے اور میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ اپنی تمام صلاحیتوں کے باوجود اگر مس حیدر میں پریم چند، منٹو، اور بیدی کے جینس کا SPARK نہیں ہے تو اس کا ایک سبب یہ ہے کہ انھوں نے ذہنی تربیت اور تعلیم کالج، کتاب اور کتبہ سے زیادہ حاصل کی اور اس درسگاہ سے کم جس کا نام BUSINESS OF LIVING ہے۔ منٹو اور بیدی کے لیے زندگی وہ آگ تھی جس میں جل کر ان کا آرٹ کندن بنا۔ اس آگ میں مسلسل جلتے رہنے کا مطلب تھا اپنے ذہن کی تعلیم اور تربیت کرنا۔ جس کے معنی تھے اپنی ذات کو سمجھنا، اس دنیا کو سمجھنا جس میں وہ رہتے ہیں۔ ان انسانوں کو سمجھنا جن سے ان کا رشتہ محبت اور نفرت کا ہے۔ یہی سبب ہے کہ بیدی اور منٹو ہولناک ترین حالات میں بھی اس DESPAIR کا شکار نہیں ہوئے جس مس حیدر اور ان کے کرداروں کا مقدر ہے کیونکہ منٹو اور بیدی عام غارت گری کے ملبے سے انسان کی بچی کھچی انسانیت بچا لائے تھے۔ وہ زندگی کے حقیقی سرچشموں سے واقف تھے۔ وہ جانتے تھے کہ سورج کے نصف النہار پر پہنچتے ہی ملمع لگی تہذیب کا غازہ اتر جائے گا اور متمدن سماج کا کھوکھلا پن ظاہر ہوتے ہی آدمی خود سے سوال پوچھے گا کہ میں اپنی کھال میں کیا ہوں اور کون سی قدروں پر مجھے جینا ہے۔ اس سوال کے جواب میں منٹو اور بیدی تہذیبی، مذہبی، اور سیاسی اقدار کا نہیں بلکہ انسانی اقدار کا اثبات کرتے ہیں۔ انسانی تعلقات کے بنیادی اور حیاتیاتی سرچشموں کی تلاش کرتے ہیں۔ اسی لیے وہ ایسے کردار تخلیق کرتے ہیں جن کے اعمال کا

